June 1937 Regd L. N

رسائل ۷۵۳

وَلْتَكُن مِّنكُمْ أُمَّةٌ يَدْعُونَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ

# رسالہ اشاعت اسلام

اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی

مجریہ



شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان

حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم مبلغ اسلام بانیٔ ووکنگ مسلم مشن انگلستان

مدیر اعزازی

خواجہ نذیر احمد بیرسٹر ایٹ لا لاہور

قیمت تین روپے آٹھ آنہ (عیمر) سالانہ

قیمت ۔ ۔ ۔ روپے (شلنگ) ممالک غیر کیلئے

درخواستہائے خریداری بنام مینیجر رسالہ اشاعت اسلام ۔ عزیز منزل ۔ ۔ ۔ انڈیا

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم　　　　**اللہ اکبر**　　　　نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَيْرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ۭ وَاُولٰۗىِٕكَ ھُمُ الْمُفْلِحُوْنَ (آل عمران آیت ۱۰۴)

ترجمہ۔ اور چاہیے کہ تم میں ایک گروہ ہو جو بھلائی کی طرف بلائیں اور اچھے کاموں کا حکم دیں اور بُرے کاموں سے روکیں اور وہی کامیاب ہونے والے ہیں

هُوَ الَّذِيْٓ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِيْنِ الْحَقِّ لِيُظْهِرَهٗ عَلَي الدِّيْنِ كُلِّهٖ ۙ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ

ترجمہ۔ وہی (ذات پاک) ہے جس نے اپنے رسول (محمدؐ) کو ہدایت اور دین حق دیکر بھیجا تاکہ اسکو تمام دینوں پر غالب کرے گو مشرکوں کو برا ہی کیوں نہ لگے

# لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

مغرب میں تبلیغ اسلام کا واحد مرکز　　　　شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان

# ووکنگ مسلم مشن انگلستان

کے ذریعہ

## یورپ۔ امریکہ و کل انگریزی دان مسیحی ممالک میں اس وقت اسلام کی اشاعت ہو رہی ہے

**(۱) تشکیلِ مشن۔** ووکنگ مسلم مشن کا جملہ تبلیغی کاروبار ایک باضابطہ رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے جس کا نام **ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ** ہے۔ اس ٹرسٹ میں (۱) ووکنگ مسلم مشن انگلستان (۲) رسالہ اسلامک ریویو (انگریزی) (۳) رسالہ اشاعت اسلام (اردو)۔ (۴) کتب خانہ بشیر مسلم لائبریری (۵) مسلم لٹریری فنڈ (۶) ووکنگ مسلم مشن کا سرمایہ محفوظ۔ شامل ہیں۔

**(۲) اغراض و مقاصد۔** (۱) ووکنگ مسلم مشن اور اس کی متعلقہ تحریکات کو انگلستان و دیگر ممالک میں غیر فرقہ وارانہ اصول پر زندہ رکھنا۔ (۲) مغربی ممالک میں تحریر و تقریر کے ذریعہ اسلام کی اشاعت کرنا۔ (۳) انگریزی میں اسلامی کتب و رسائل کو کثرت سے مسیحی حلقوں میں مفت تقسیم کرنا۔ (۴) انگلستان و دیگر مسیحی ممالک میں تمام امور سرانجام دینا جن کی اسلام کی تبلیغ کے لئے ضرورت ہے۔

**(۳) تبلیغی مسلک۔** (۱) مشن کی تبلیغ فقط لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ تک محدود ہے (۲) اس کو کسی فرقہ اسلام یا جماعت یا انجمن سے قطعاً کوئی تعلق نہیں۔ (۳) یہ مشن ایک غیر فرقہ وارانہ ٹرسٹ کے ماتحت ہے۔ جس کے ٹرسٹیز مختلف فرقہائے اسلام سے تعلق رکھتے ہیں۔ (۴) ووکنگ مشن کی نمازیں فرقہ بندی سے بالاتر ہیں۔ یہ مشن امامت نماز میں کسی فرقی تمیز کو ملحوظ نہیں رکھتا۔ (۵) مسجد ووکنگ کے امام مختلف فرقہائے اسلام کے رہ چکے ہیں۔ جن میں نومسلمین بھی شامل ہیں۔

**(۴) مغربی ممالک میں اسلام کی اشاعت کے ذرائع** (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی ہزاروں کی تعداد میں۔ یورپ۔ امریکہ و دیگر انگریزی دان مسیحی ممالک میں غیر مسلمین نومسلمین اخوان و خواتین کو ہر ماہ تبلیغ کے لیے مفت بھیجا جاتا ہے (۲) دنیا بھر کی مشہور و معروف غیر مسلم مسیحی لائبریریوں کو رسالہ اسلامک ریویو ہر ماہ مفت بھیجا جاتا ہے۔ (۳) انگریزی اسلامی ادبیات کی مفت اشاعت کی جاتی ہے (۴) مشن کے مبلغین ہفتہ میں دو بار لندن میں اور دو دفعہ مسجد ووکنگ میں اسلام پر لیکچر دیتے ہیں۔ لیکچر کے بعد سامعین کی چاء سے تواضع کی جاتی ہے (۵) جمعہ کی نماز لندن میں ادا کی جاتی ہے۔ جس میں نومسلمین مسلمین و مسلم طلباء کثیر تعداد میں شامل ہوتے ہیں۔ (۶) عیدین کے سالانہ اجتماعوں میں ایک ہزار سے اوپر نفوس شامل ہوتے ہیں مسلمین و نومسلمین کے علاوہ غیر مسلمین زائرین بھی اسلامی اخوت کے اس دلفریب منظر کو دیکھنے کیلئے

یہ بڑی نیکی ہے کہ آپ رسالہ کی خریداری بڑھائیں ۔ کیونکہ اس رسالہ کی آمد بہت حدتک مسلم مشن ووکنگ کے اخراجات کی کفیل ہے ۔ رسالہ ہذا کی بغیر اشاعت ووکنگ مشن کے ۱/۴ اخراجات کی ذمہ دار ہو سکتی ہے

# فہرست مضامین

LAR JUNG ESTATE LIBRARY
( Oriental Secti... )
URDU PRINTE...
Accession ...
Subject ... No

## رسالہ اشاعتِ اسلام

جلد ۲۳ — بابت ماہ جون ۳۷ء مطابق ربیع الاول ۵۶ھ — نمبر ۶

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ط نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# اشاعت اسلام

بابت ماہ جون ۱۹۳۷ء

# شخصیّت کامل

(اقتباس از "نبی کامل" مصنفہ حضرت خواجہ کمال الدین صاحب مرحوم)

کسی انسان کی عظمت کا دارومدار معجزات دکھانے پر نہیں ہوتا۔ اور نہ خیال آرائیوں اور مواعیظ حسنہ سے اس کی شہرت میں چار چاند لگ سکتے ہیں۔ یہ تو امور رفتنی وگزشتنی ہیں۔ اصلی عظمت زبردست اور کامل شخصیت ہی سے کلیتہً وابستہ ہوتی ہے"۔ شخصیت ہی دنیا کے زبردست عجائبات میں سے ہے۔ اور محیر العقول امور اسی کی بدولت سرزد ہوتے ہیں" اس کا لازوال اثر نہ صرف ان لوگوں پر پڑتا ہے جو اس کے قرین ہوتے ہیں بلکہ ان پر بھی جو مدتوں بعد پیدا ہوتے ہیں۔

اسی کی بدولت مخالفت کافور ہو جاتی ہے اور اسی سے اغیار کے دلوں میں عزت اور پیروی کے خیالات پیدا ہوتے ہیں جن کی وجہ سے رفتہ رفتہ وہ لوگ مطیع ہو جاتے ہیں۔ زبردست شخصیت کا یہ خاصہ بھی ہے کہ وہ اپنی روح دوسروں میں بھی پھونک دیتی ہے۔ اور اپنے رنگ میں رنگین کر کے ان کے خیالات میں ایک انقلاب عظیم پیدا کر دیتی ہے۔ یہ شخصیت عادات و رسوم کو بھی بدل دیتی ہے۔ اور آئندہ نسلوں کے عقائد کے لئے نئی بنیادیں قائم کر جاتی ہے۔ مختصر یہ کہ اس کی بدولت ایک نئی زمین اور نیا آسمان پیدا ہو جاتا ہے۔ آنحضرت صلعم کی شخصیت ان جملہ صفات کی حامل تھی اور اسی لئے یکتائے زمانہ کہی جا سکتی ہے۔ دنیا میں اور بھی کئی بڑی شخصیتیں گزری ہیں۔ یہ تو ہمیں اختیار ہے کہ ہم ان کی طرف وہ صفات بھی منسوب کر دیں جو ان میں موجود نہ تھیں۔ یا یہ کہ انہیں ان اخلاق حسنہ سے متصف کر دیں جن کی نہ انہوں نے تلقین فرمائی نہ انہیں ان پر عامل ہونے کا موقعہ ملا۔ ہمیں یہ بھی اختیار ہے

کہ "ہم ایسے بزرگوں کو جنھیں ہم نجات دہندہ تصور کرتے ہیں صلیبوں پر چڑھائیں۔ یا انہیں کوہ ہائے جلال پر بٹھا کر انسان سے خدا بنا دیں"۔ لیکن یہ بعد کی باتیں ہیں اور یہ ان کے منہ سے نکلتی ہیں۔ جو انسانوں کو خدا بنایا کرتے ہیں۔ اس کے برعکس **شخصیت** کی روشنی تو سورج ہو کر چمکتی ہے۔ جس کے ناقابل مغلوبیت اور آتشیں جوش کے سامنے مخالفت کی آگ بالکل سرد ہو جاتی ہے۔ لہٰذا کسی فرد کی شخصیت کا اندازہ لگانے کے لئے ضروری ہے کہ ہم یہ دیکھیں کہ اس کے ہمعصروں کی رائے اس کے متعلق کیا تھی۔ ۱۰ر نومبر ۱۹۲۵ء کے "ڈیلی ایکسپرس" کے مقالہ افتتاحیہ میں کیا خوب لکھا ہے کہ اگر کسی شخص کی بڑائی کا اندازہ اس عزت سے ہو سکتا ہے جو اس کے منہ کے الفاظ ان لوگوں میں پیدا کرتے ہیں جو ان کو الہامی مانتے ہیں تو اس لحاظ سے محمد صلعم دنیا کے سب سے بڑے انسان گزرے ہیں۔ اگر یہ معیار صحیح ہے اور یقیناً صحیح ہے تو آنحضرت صلعم نہ صرف دنیا کے سب سے بڑے انسان ہیں بلکہ بے نظیر شخصیت کے مالک بھی ہیں۔ کیونکہ کسی ریفارمر، نبی، رسول بلکہ اوتاروں کو بھی ان کے متبعین نے نہ اس قدر محبوب رکھا نہ ان کی اس قدر فرمانبرداری کی نہ وہ اطاعت و جاں نثاری دکھائی جس قدر آپؐ کے خادموں نے۔ آپؐ کے متبعین اور شاگرد ادنیٰ درجہ کے لوگ نہ تھے نہ ذات اور نسل کے لحاظ سے۔ اور نہ ذہنی قوٰی کے لحاظ سے وہ کسی سے کم تھے۔ بلکہ زیادہ تر آپؐ کے جاں نثار معزز و محترم اشخاص تھے۔ صاحبان دولت و ثروت تھے۔ ذی حیثیت تھے۔ ان میں ہی آپؐ کے دوست اور آپؐ کے اہل کنبہ بھی تھے۔ اور اس طرح آپؐ کی اندرونی و بیرونی زندگی سے بھی بخوبی واقف تھے" ابتدائی زمانہ کے مسلمانوں نے بارہ سال تک شدید تکالیف اٹھائیں اور بت پرستوں نے جنھیں حد درجہ کی ایذا پہنچائی لیکن باایں ہمہ ان کی تعداد بڑھتی رہی۔ گو جماعت منتشر ہو گئی اور بہت سے افراد جلاوطن بھی ہوئے لیکن مسلمانوں کی تعداد روز افزوں ترقی پاتی رہی اگرچہ شدید ترین مصائب کا سامنا تھا۔ لیکن شاید ہی کوئی مرتد ہوا۔ اور روئے میں وسعت روز بروز ہوتی گئی۔ تو گویا آنحضرت صلعم کی بے نظیر شخصیت کو جس کی نظیر دنیا میں نہیں ہے۔ ان نومسلموں کے قبول اسلام میں کوئی دخل نہیں ہے"؟

بہرکیف آپ کی شخصیت فی الواقع عدیم النظیر ہے۔ کیونکہ آپؐ نے اپنی زندگی ہی میں ہزاروں اشخاص کی زندگیوں میں انقلاب پیدا کر دیا۔ ان کے خیالات میں تبدیلی کر دی۔ اور ان کے سامنے نئے نئے نصب العین رکھ دیئے۔ انہیں مخالفت کے باوجود بھی ترقی کی شاہراہ پر ڈال دیا تاکہ اعلیٰ اور پاک زندگیاں بسر کر سکیں

آپؐ کے چاروں طرف بت پرستی، شرک، شرانگیزی، عصیان وطغیان، جور وتعدی، الحاد، اور قتل وزنا کا بازار گرم تھا۔ مذہب حقہ فنا ہوچکا تھا۔ اس کے بجائے بت پرستی۔ عناصر پرستی۔ حیوان پرستی اور انسان پرستی کا مجموعہ مذہب کے نام سے رائج تھا۔ یہود ونصاریٰ تک اس مجموعہ پر عامل تھے۔ پھر اس پر آپؐ کو ان لوگوں سے سابقہ پڑا۔ جو حد درجہ قدامت پسند تھے اور اپنے مروجہ رسوم میں کسی قسم کی مداخلت گوارا نہ کرسکتے تھے۔ اور اپنی پرانی رسوم پر آنکھ میچ کر کاربند تھے۔ گویا پرانی لکیر کے فقیر تھے جو کسی ناصح کی بات سننی پسند نہ کرتے تھے۔ ایسے لوگوں کی اصلاح گویا "جوئے شیر آوردن" کا مصداق تھی۔ لیکن آپؐ کی بعثت کا مقصد ہی یہ تھا۔ اور باعتبار جانفشانی آپؐ کی بعثت جملہ انبیا کی بعثتوں سے زیادہ اہم اور دشوار گزار تھی۔ سوال یہ ہے کہ کیا آپؐ نے بھی دوسروں کی طرح مفاہمت باہمی اور من سمجھوتہ سے کام لیا؟ کیا آپؐ نے آدھا پونا کام کیا یا آہستہ آہستہ نئے خیالات کو رواج دیا؟ کیا آپؐ کے افعال وقتی ضروریات کے رفع کرنے کے لئے تھے؟ کیا آپؐ نے عارضی انتظامات یا اصلاحات نافذ کیں؟ کیا آپؐ نے کبھی ہنگامی مصلحت (پالیسی) سے کام لیا؟ وہاں تو معاملہ ہی دگرگوں تھا۔ جس بدی کا استیصال آپؐ کے مدنظر ہوا۔ اسے آپؐ نے صفائی کے ساتھ جڑ سے اکھیڑ دیا۔ نہ آپؐ نے ابن الوقتی کی اور نہ ضرورت پر خاموش رہے۔ اگرچہ آپؐ طبیعت کے حساس لیکن ساتھ ہی تنہائی اور خاموشی پسند تھے۔ ہر کام آزادی اور اخلاص کے ساتھ ہوتا تھا۔ غیر مسلم دنیا سے آپؐ قرآنی الفاظ میں یوں خطاب فرماتے تھے "جو شخص اسلام کے علاوہ کوئی دوسرا مذہب اختیار کرے گا۔ وہ قبول نہ کیا جائے گا۔ اور آخرت میں وہ شخص نقصان اٹھانے والوں میں سے ہوگا۔" اور عیسائیوں سے یوں فرمایا: "مسیح بیٹا مریم کا محض خدا کا اک رسول ہے پس اللہ تعالےٰ اور اس کے رسولوں پر ایمان لاؤ۔ اور "تین" مت کہو۔ تثلیث کے عقیدہ سے باز آجاؤ۔ تمہارے لئے بہتر ہوگا۔ عیسائی کہتے ہیں خدا نے بیٹا بنایا ہے۔ بے شک یہ بڑی خوفناک بات کہی بلکہ قابل نفرت ممکن ہے زمین وآسمان پھٹ جائیں اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہوجائیں کہ انہوں نے ایسی بری بات کہی کہ خدا سے انسان کو بطور بیٹے کے منسوب کر دیا۔ ان سے کہدو کہ خدا واحد لاشریک ہے۔ وہ مختار ہے نہ اس نے کسی کو جنا اور نہ وہ کسی سے جنا گیا۔

عیسائی کہتے ہیں "مسیح خدا کا بیٹا ہے۔ یہ ان کے منہ کے الفاظ ہیں۔ یہ لوگ دراصل ان مشرکوں اور بت پرستوں کی تقلید کرتے ہیں۔ جو ان سے پہلے گزر چکے ہیں۔ اللہ نے انہیں برباد کر دیا اب وہ راندۂ گاہ

ہو گئے۔ ارکان کلیسائے روم سے آپؐ نے فرمایا۔ ان لوگوں نے شرع موسوی کے علماء، اور رہبانوں کو خدا کی جگہ مان رکھا ہے۔ یہود نے یقین کیا کہ ہم تو خدا کے بیٹے ہیں۔ اور عیسائی لوگوں نے یقین کیا کہ ہم خدا کے بیٹے ہیں لیکن آنحضرت صلعم نے دونوں کو خطاب کیا اور کہا" یہود اور عیسائی کہتے ہیں کہ ہم خدا کے بیٹے ہیں ان سے کہہ د اگر ایسا ہوتا تو خدا انہیں سزا کیوں دیتا؟ یہود کو سرزنش کرتے ہوئے آپؐ نے فرمایا" تم میں سے بہت سے متجاوز عن الحدود ہو گئے ہیں۔ اللہ نے تم پر عذاب نازل کیا ہے۔ لعنت کی ہے۔ اور تم میں سے اکثر کو لنگورا اور بندر بنا دیا۔" منافقوں سے آپؐ نے فرمایا" ان لوگوں کے دلوں میں بیماری ہے اللہ ان کی بیماری کو اور بڑھائے گا۔ اور انہیں سخت عذاب ہوگا۔ کیونکہ انہوں نے جھوٹ بولا تھا۔" جو لوگ آپؐ کی نصیحت نہیں مانتے تھے ان سے خطاب کیا" اللہ نے ان کے دلوں اور کانوں پر مہر لگا دی ہے اور ان کی آنکھوں پر پردہ ڈال دیا ہے۔ اور یقیناً انہیں سخت عذاب ہوگا" اور یہ کہ" یہ لوگ بہرے ہیں۔ گونگے ہیں اور اندھے ہیں یہ لوگ باز نہ آئیں گے۔" قرآن مجید سورت ۱۱۲- ۹/۳ ۲/۱۰ ۵/۱۸ ۲/۷ ۵/۵ ۲/۱۸ -

یہ بھی یاد رہے کہ یہ زمانہ وہ تھا جبکہ انسانی نجات عموماً خدا کے بیٹوں کی قربانی پر منحصر سمجھی جاتی تھی۔ اور عامۃ الناس کا عقیدہ ہی یہ تھا کہ نجات کے لئے قربانی کرو۔ چند مروجہ رسوم پر کاربند رہو۔ یا کسی خاص انسان کو شفیع مان لو۔ اور کوئی شخص اس بات کو گوارا نہ کر سکتا تھا کہ کوئی شخص ان عقائد کے خلاف تبلیغ کرے۔ لیکن آنحضرت صلعم کی جرات اخلاقی ملاحظہ ہو کہ آپؐ نے ان تمام عقائد کی تردید علی الاعلان فرمادی آپؐ نے فرمایا" کیا میں ایک خدا کو چھوڑ کر اپنے اللہ کو چھوڑ کر کسی دوسرے کو اپنا معبود بنا سکتا ہوں جبکہ وہ تمام اشیا کا مالک ہے۔ کوئی نفس اگر گناہ کمائے تو اپنے لئے، اور کوئی شخص دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھا سکتا (قرآن ۶: ۱۶۵)" اللہ کو تمہاری قربانیوں کا گوشت یا خون نہیں پہنچتا۔ بلکہ تمہارا تقوٰے اور راستبازی (قرآن مجید ۲۲: ۳۷) کسی شفیع کی شفاعت ان کے کام نہیں آسکتی۔" (قرآن ۷۴: ۴۸)

اس زمانہ میں ملک عرب مختلف مذاہب کی آماجگاہ بنا ہوا تھا۔ اور ہر مذہب دوسرے مذاہب کی عیب چینی پر تلا ہوا تھا۔ لیکن جزوی طور پر ہر مذہب میں صداقت موجود تھی۔ یہی حالت آج بھی پائی جاتی ہے۔ لیکن آنحضرت صلعم نے فرقہ بندی کو مردود قرار دیا اور مذاہب کے باہمد گر مخالفانہ طرز عمل کی مذمت ان الفاظ میں کی:" اور یہود کہتے ہیں کہ عیسائی نیک زندگی بسر نہیں کرتے۔ عیسائی کہتے ہیں۔ کہ یہود کوئی نیک کام نہیں کرتے۔ اگرچہ دونوں ایک ہی کتاب پڑھتے ہیں۔ ایسا ہی وہ لوگ بھی کہتے ہیں۔

جنھیں صحیح علم نہیں پس اللہ قیامت کے دن ان کے اختلافی امور میں صحیح فیصلہ فرمادے گا (قرآن ۲: ۱۱۳)

"کہہ تو کہ ہم ایمان لائے اللہ پر اور اس پر جو کہ ہم پر اتارا گیا اور اس پر جو کہ ابراہیمؑ۔ اسحاقؑ۔ اسمٰعیلؑ یعقوبؑ اور دیگر انبیاء پر نازل ہوا۔ اور اس پر جو موسیٰؑ اور عیسیٰؑ پر نازل ہوا۔ اور اس پر جو دوسرے تمام انبیاء پر نازل ہوا۔ ہم کسی طور پر مابین الانبیا امتیاز روا نہیں رکھتے۔ اور ہم اللہ ہی کے مطیع ہیں (۲: ۱۳۶)

یہ وہ زمانہ تھا جبکہ شرعی رسوم تقریباً تمام مذاہب کی روح خیال کی جاتی تھیں لیکن آنحضرت صلعم نے تقدس ظاہری اور تقدس شرعی میں امتیاز قرار دیا۔ آپؐ نے فرمایا کہ مذہب کی روح دو چیزیں ہیں ایمان باللہ اور شفقت علی خلق اللہ۔ نیکی یہ نہیں کہ تم اپنا منہ مشرق کی طرف کرو یا مغرب کی طرف۔ ہاں نیکی یہ ہے کہ تم اللہ پر اور یوم آخرت پر اور ملائکہ پر اور کتب پر اور انبیاء پر ایمان لاؤ۔ اور اپنی دولت ازراہ محبت اس کے لئے صرف کرو۔ یعنی خدا کے نام پر ذوی القربےٰ اور یتامےٰ اور مساکین اور ابناء السبیل اور حاجتمندوں کی مدد کرو۔ غلاموں کو آزاد کراؤ۔ نماز قائم کرو اور زکوٰۃ ادا کرو۔ اور جو لوگ جب وعدہ کرتے ہیں تو اس کو وفا بھی کرتے ہیں اور مصائب میں صبر کرتے ہیں۔ دراصل وہی لوگ صادق اور راستباز ہیں اور وہی لوگ متقی ہیں (قرآن ۲: ۱۷۷)

عرب کے لوگ شراب کے بیحد عادی تھے۔ اور قمار بازی تو ان کی گھٹی میں پڑی ہوئی تھی۔ لیکن ان امور میں بھی آپؐ نے صرف کمی پر اکتفا نہ فرمائی۔ آپؐ نے برائی کی جڑ پر کلہاڑی ماری۔ اور ان باتوں سے قطعاً محترز رہنے کی تلقین فرمائی۔ "اے ایمان والو مسکرات اور قمار بازی اور بتوں پر چڑھاوا اور تقسیم بالسہام (لاٹری) یہ سب ناپاک باتیں ہیں اور شیطانی کام ہیں ان سے بچو۔ تاکہ تم کامیاب ہو سکو (۵: ۹۰)

آپؐ کے ہموطن لڑکیوں کو یا تو قتل کر دیتے تھے یا زندہ دفن کر دیتے تھے۔ یہ رسم قدیم زمانہ سے چلی آرہی تھی لیکن آپؐ نے اس فعل بد کا بھی قلع قمع کر دیا یہ فرما کر کہ جب کوئی لڑکی زندہ دفن کی جاتی ہے تو سوال ہوگا کہ کس گناہ میں اس کو قتل کیا گیا"۔ مختصر یہ کہ کوئی غلط عقیدہ یا بری رسم ایسی باقی نہ رہی جس کا عیب آپؐ نے آشکارا نہ کر دیا ہو۔ بایں ہمہ نہ آپؐ نے کسی کو غلط امید بندھائی۔ نہ دعوئ الوہیت کیا۔ نہ کوئی غیر معمولی ادعا فرمایا نہ مبالغہ آمیزی سے کام لیا۔ نہ اپنی ذات کو مقدس و معزز بنانے کے لئے کوئی تجویز اختیار کی۔ آپ اکثر یہی فرمایا کرتے "میں تو محض خدا کے احکامات سنانے والا ہوں۔ اور خدا کا حکم بندوں تک پہنچانیوالا ہوں۔

معجزات بے شک آپ سے سرزد ہوئے لیکن ان سے اشاعت مذہب مقصود تھی۔ آپ صفائی

سے فرمایا کرتے کہ میں تو دوسرے انسانوں کے مثل ایک انسان ہوں۔ میرے پاس کوئی خزانہ نہیں اور نہ مجھے غیب کا علم حاصل ہے " تو کہہ دے کہ میں مثل تمہارے ایک انسان ہوں۔ میں اپنی ذات کے لئے نفع یا نقصان پر قابو نہیں رکھتا۔ اور اگر مجھے غیب کا علم حاصل ہوتا تو میں اپنے لئے بہت بھلائی جمع کر لیتا اور مجھے کوئی بُرائی نہ چھو سکتی۔ میں تو مومنین کے لئے صرف بشیر و نذیر ہوں" (۷/۱۸۸) تو کہہ دے کہ نہ تو میرے پاس اللہ کے خزانے ہیں نہ میں علم غیب جانتا ہوں اور نہ میں فرشتہ ہوں" عرب کے لوگ نہایت توہم پرست تھے۔ اس صورت میں اگر آپؐ چاہتے تو حسب دلخواہ ربانی طاقتیں اپنی ذات سے منسوب کر لیتے۔ علاوہ ازیں آپؐ کی زندگی میں بہت سے واقعات ایسے ہوئے جبکہ لوگوں نے آپؐ سے ربانی طاقت منسوب کرنی چاہی۔ لیکن آپؐ نے اس قسم کے جملہ خیالات کی تردید فرما دی۔ جب آپؐکے لڑکے کی وفات ہوئی تو اس روز سورج پورے طور پر گہن میں آگیا۔ بعض بت پرستوں نے یہ خیال ظاہر کیا کہ آپؐ کے بیٹے کی وفات کی وجہ سے سورج کو گہن لگا۔ اور اس خیال سے عبرت آموز ہو کر آپؐ کے پاس آئے اور آپؐ کے دین میں شامل ہونے کی خواہش ظاہر کی۔ لیکن آپؐ نے اس موقعہ سے فائدہ اٹھانا اپنی شان کے خلاف سمجھا اور فرمایا:۔ یقیناً آفتاب اور ماہتاب اللہ تعالےٰ کی نشانیاں ہیں وہ کسی شخص کی وفات پر گہن میں آتے ہیں نہ کسی کی پیدائش پر۔

یہ امر قابل غور ہے کہ آپؐ ایک مصلح قوم اور رسول کی شخصیت میں ظاہر ہوئے ہیں مگر آپؐ نے اپنے آپکو ان تمام صفات و خواص سے معرا فرمایا جو ان تمام لوگوں سے منسوب کئے گئے ہیں جو آپؐ سے پہلے گزر چکے ہیں آپؐ نے ان تمام باتوں سے برأت فرمائی جن کی بدولت لوگوں کو دوسروں کی رفاقت، دوستی، متابعت اور ہمدردی حاصل ہو سکتی ہے۔ اس طرح آپؐ نے ان سبھوں کو اپنا دشمن بنا لیا اور نہ کبھی آپؐ نے اپنے مقاصد کی تکمیل کی غرض سے کسی کے آگے دست سوال دراز کیا۔ نہ کوئی دنیاوی وجاہت یا مرتبہ حاصل کرنا چاہا۔ اور مقاصد بھی وہ تھے جن سے آپ کو کوئی ذاتی منفعت متصور نہ تھی بلکہ وہ مقاصد خدا کے تھے نسل انسانی کے تھے اور ہر اعلیٰ و اشرف چیز کے تھے۔ آپؐ کے مقاصد یہ تھے کہ خدا کی توحید دُنیا میں قایم ہو جائے اور اس کی مدد سے نوع انسانی میں وحدت قایم ہو جائے۔ بنی نوع آدم جو قعر مذلت میں گرے ہوئے تھے اس اعلیٰ مقام پر پہنچ جائیں جو ان کے شایان شان ہے۔ مختصر یہ کہ آپؐ نے ان تمام باتوں کو اپنی ذات سے دور کر دیا جن کی وجہ سے آپؐ کی زندگی خوشگوار ہو سکتی تھی اور کامیابی بھی آسان۔ لیکن اگر آپ ایسا کرتے تو پھر

آپ اپنے مقاصد اور اپنی بعثت دونوں سے بے وفائی کرتے (نعوذ باللہ) آپ نے حصول مقاصد کی غرض سے معجزات نہیں دکھلائے۔ بلکہ آپؐ نے جو کام انجام دیا وہ معجزات سے بھی بڑھ کر تھا یعنی آپؐ نے باوجود مخالفت کامیابی حاصل کی۔ اور یہ کامیابی ایسی تھی کہ ابتدائے آفرینش سے لے کر آج تک کسی فرد کو حاصل نہیں ہوئی نہ دین میں نہ دنیا میں۔ لیکن اس کامیابی کے حصول کے لئے آپؐ نے انسانی قوت سے بالاتر امور میں ہاتھ نہیں ڈالا۔ کیونکہ پھر آپ دوسرے انسانوں کے لئے نمونہ نہیں ہو سکتے تھے۔ آپؐ نے وہی پاک اور اشرف ذرائع اختیار فرمائے جو دوسروں کے لئے بھی مہیا ہو سکتے ہیں۔ پس آپؐ کی زندگی ان لوگوں کے لئے اسوۂ حسنہ ہے جو باوجود مخالفت شدید کامیابی سے ہم آغوش ہونا چاہتے ہیں۔

نبی آتا ہی اس لئے ہے کہ عامۃ الناس کیلئے نمونہ اور رہنما ہو اور آنحضرت صلعم میں یہ دونوں صفات بدرجہ اتم واکمل موجود ہیں۔ آپؐ سچے بشر رسولؐ ہیں اور اس لئے آپ صحیح معنوں میں بنی نوع آدم کیلئے اسوۂ حسنہ ہو سکتے ہیں آپؐ نے مشکلات کا مقابلہ کیا اور ان ذرائع کی مدد سے ان پر غالب آئے جو دوسروں کے حیطۂ اقتدار میں بھی ہیں۔

دوسرے انبیاء نے بوقت ضرورت معجزات سے کام لیا۔ معجزات کی ضرورت بظاہر اس لئے ہوتی ہے کہ ان کے ذریعہ دوسروں کے عقائد میں مضبوطی ہو یا ان کے دلوں میں کسی صداقت کا نقش قائم ہو۔ یہ بات بھی صحیح ہے اور نبی کریم صلعم نے بھی انہی اغراض کیلئے معجزات دکھائے۔ لیکن دقت یہ ہے کہ ہم لوگ رات دن اس دنیا میں مشکلات سے دوچار ہوتے ہیں اور ان پر قابو پانے کے لئے معجزات نہیں کر سکتے۔ جناب موسیٰ نے اپنی قوم کو مصریوں کی غلامی سے نجات دلائی لیکن بذریعہ معجزات۔ اس کے مقابلہ میں آنحضرت صلعم نے محاصرہ مدینہ کے موقعہ پر صرف اپنے مخلص اور جانباز مٹھی بھر دوستوں کے ساتھ دس ہزار دشمنوں کے مقابلہ میں داد شجاعت دی۔ اور ایسی قابلیت کے ساتھ کار مدافعت انجام دیا کہ بڑے سے بڑا سپہ سالار نہایت شوق کے ساتھ ان صورتوں اور تجاویز پر عمل کرے گا۔ لیکن جناب موسیٰ باوجود معجزات اپنے ہمراہیوں میں وہ روح شجاعت پیدا نہ کر سکے جو آنحضرت صلعم کے رفقا میں پائی جاتی ہے۔ جناب مسیح تو ہمیشہ اپنے شاگردوں میں نقص ایمان ہی کی شکایت کرتے رہے۔ حالانکہ انہوں نے ایک دو نہیں بیشمار معجزات دیکھے تھے۔ لیکن آنحضرت صلعم کے رفقا اپنی محبت اور اطاعت کے لحاظ سے بےنظیر لوگ گزرے ہیں۔ آپؐ کی وفات کے وقت جبکہ سارا عرب آپکے زیر نگیں تھا اور ہر طرف زر وجواہر کی افراط تھی آپؐ کے پاس صرف چند روپے تھے جن میں سے نصف سے زیادہ تو قرضہ کی ادائیگی میں چلے گئے اور باقیماندہ رقم ایک محتاج کو دیدی گئی۔ جس لباس میں آپؐ نے رحلت فرمائی اسمیں پیوند لگے ہوئے تھے اللّٰھم صل علیٰ محمد وسلّم۔

# جلسہ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم

## کلکتہ کی مسلمان طالبات علم کی نذر عقیدت

(مس رضیہ سلطانہ احمد کا لیکچر)

کلکتہ کے کالجوں اور سکولوں کی مسلمان طالبات تاریخ مقررہ پر یوم میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم منانے کے لئے مسلم انسٹی ٹیوٹ کلکتہ میں جمع ہوئیں۔ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ اور تعلیمات پر تقاریر ہوئیں۔ اور اپنی نوع کے اس پہلے موقعہ پر میلاد شریف بھی ہوا۔ یہ بہت ہی کامیاب تقریب تھی جس کا سہرا بہت حد تک مس عائشہ مجید بی اے اسسٹنٹ انسپکٹریس آف سکولز فار مسلم ایجوکیشن اور مسز ایچ اے حاکم کے سر ہے جو مشہور تعلیمی اور اجتماعی کارکن ہیں۔ انہوں نے ہی اس مقدس تقریب کے انعقاد کا بندوبست کیا۔ ذیل کی تقریر مس رضیہ سلطانہ احمد بی اے نے اس جلسہ میں کی :-

خواتین اسلام!

پیغمبر اسلام حضرت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نسل انسانی کے سب سے بڑے معلم اور رہنما بن کر آئے۔ بنی نوع انسان کی تاریخ کوئی دوسرا ایسا انسان پیش نہیں کر سکتی جو ہر شعبۂ زندگی میں دوسرے انسانوں کے لئے نمونہ بن سکے۔ ایک اعلیٰ درجہ کا بادشاہ۔ ایک کامل مصلح۔ ایک بہت بڑا جرنیل۔ ایک مہربان اور محبت کرنے والا خاوند اور ایک سچا اور مخلص دوست۔ یہ ہے وہ نبیؐ جسکے اکیلے وجود میں یہ سب چیزیں جمع ہیں کوئی تاریخ کا مطالعہ کرنے والا اگر اس کا انکار کر سکتا ہے تو اسے اجازت ہے کہ ایسا کرے۔ میرا یہ ارادہ نہیں ہے کہ اس موقعہ پر نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات پر سیر حاصل بحث کی کوشش کروں میرا مقصد صرف ان احکام کے متعلق چند الفاظ عرض کرنا ہے جو تحصیل علم سے تعلق رکھتے ہیں۔ فی الحقیقت اسلام ہی ایک ایسا مذہب ہے جس نے اپنے پیرؤوں (مرد و عورت دونوں) پر حصول علم فرض کر دیا ہے۔ تیرہ سو سال ہوئے کہ دنیا کو موجودہ زمانہ کی اصطلاح میں مہذب نہیں سمجھا جاتا تھا۔ اس وقت محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جو ایک وحشی اور جاہل ملک میں پیدا ہوئے اور بذات خود ناخواندہ تھے تحصیل علم کو اپنے پیرؤوں پر بلا امتیاز فرض قرار دیا۔ آپؐ نے فرمایا :- طلب العلم فریضۃ علےٰ کل مسلم ومسلمۃ۔

تحصیل علم ہر مسلمان مرد اور عورت پر فرض ہے۔ علم حاصل کرو۔ کیونکہ جو شخص اللہ کے رستہ میں علم حاصل کرتا ہے وہ ایک نیکی کا کام کرتا ہے۔ جو شخص علم کا ذکر کرتا ہے وہ اللہ تعالےٰ کی حمد کرتا ہے۔ جو علم کی تلاش کرتا ہے وہ اللہ تعالےٰ کی مناجات کرتا ہے۔ جو شخص علم کے بارہ میں دوسرے کو کچھ سکھاتا ہے وہ خیرات کرتا ہے اور جو شخص اس میں پورے طور پر حصہ لیتا ہے وہ عبادت الٰہی کا کام کرتا ہے۔ علم انسان کو اس قابل بناتا ہے کہ وہ ممنوع اور غیر ممنوع چیزوں میں امتیاز کر سکے۔ وہ انسان کے لئے اس کے آسمانی راستہ کو روشن کرتا ہے ضرورت کے وقت وہ دوست کا کام دیتا ہے اور تنہائی میں رفیق بن جاتا ہے۔ خوشی کی حالت میں ہماری رہنمائی کرتا اور تکلیف میں قرار و اطمینان کا موجب ہوتا ہے۔ علم مجلس میں ہمارا زیور ہوتا ہے۔ اور دشمنوں کے خلاف ہتھیار کا کام دیتا ہے۔ پھر فرمایا کہ علم کے ذریعہ اللہ تعالےٰ کا بندہ نیکی اور اعلیٰ حیثیت حاصل کرتا ہے" ایک اور موقعہ پر آپ نے علم کی حیثیت یہاں تک بڑھائی ہے کہ فرمایا " ایک عالم کی سیاہی شہید کے خون سے زیادہ مقدس ہے"۔ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دوسری احادیث در بارۂ علم حسب ذیل ہیں :۔

جو شخص علم کی تلاش میں گھر سے نکلتا ہے وہ خدا کے رستہ میں کام کرتا ہے"۔ مہد سے لے کر لحد تک علم حاصل کرتے رہو"۔ بہت سے اور بھی آپ کے ارشاد ہیں جن میں آپ نے علم کی فضیلت پر زور دیا ہے۔ یہ تمام ارشادات تاریخ نسل انسانی میں بے نظیر ہیں۔ حصول علم کے متعلق آپ کے احکام مذہبی مطالعہ تک ہی محدود نہیں بلکہ ان میں علوم دنیوی کے مطالعہ کا بھی حکم ہے۔ آپ نے فرمایا:۔ اطلبوا العلم ولو کان بالصین۔ علم حاصل کرو اگرچہ اس کے لئے چین تک جانا پڑے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ تحصیل علم کے لئے اگر دنیا کے بعید ترین حصہ میں بھی ہمیں جانا پڑے۔ تو ضرور ہمیں جانا چاہئیے۔ کیونکہ مذہبی علم کم از کم نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے وقت میں چین جیسے بعید ترین ملک میں جا کر حاصل نہ ہو سکتا تھا۔ ایک اور موقعہ پر فرمایا:۔ الحکمۃ ضالۃ المومن یاخذھا حیث وجدھا۔ حکمت مومن کی گمشدہ پونجی ہے وہ جہاں سے اسے ملے لے لیتا ہے۔ پھر فرمایا: حکمت کو جمع کرو اس سے تمہیں نقصان نہ ہوگا۔ خواہ کسی ذریعہ سے تمہیں حاصل ہو۔ ان ارشادات سے یہ امر پورے طور پر آشکارا ہو جاتا ہے کہ آپ کے احکام علم کی تمام ممکن شاخوں پر مشتمل ہیں۔ ان شاندار تعلیمات کا یہ نتیجہ ہے کہ اسلام دنیا کے طول و عرض میں جس قدر پھیلتا چلا گیا مسلمان جہاں کہیں گئے علم اور تہذیب کے علم بردار بن کر گئے۔ جو سپرٹ نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے پیرؤوں میں پیدا کی اس نے بعد کی صدیوں میں مسلمان بادشاہوں کے ایسے بڑے بڑے خاندان پیدا کئے بالخصوص بنی امیہ اور بنی عباس میں ایسے خلفا پیدا ہوئے جو علم و حکمت کے

سرپرست ہونے کے لحاظ سے تاریخ میں خاص عظمت اور شہرت رکھتے ہیں۔ خلفاء کے ایجنٹوں نے بری اور بحری شاہراہوں کی تلاش میں دنیا کے گوشہ گوشہ کو علماً چھان مارا۔ اور جہاں اسلام کا جھنڈا کھڑا کیا گیا کالج اور سکول اس طرح پیدا ہو گئے جیسے جادو کے ذریعہ علم کی روشنی چاروں طرف پھیل جائے۔ یونانیوں کے قدیم فلسفہ کو قرآن کے پہلو بہ پہلو مطالعہ کیا گیا۔ سپین میں بھی عیسائی اسلامی کتابوں کے حوالے نقل کرتے اور کشتیبان عربی نظموں کے اشعار پڑھتے تھے۔ خود حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں مساجد کو مفت تعلیم کے لئے سکولوں اور کالجوں کے طور پر استعمال کیا جاتا تھا۔ خود مسجد نبوی میں ایک صفہ اسی غرض کے لئے بنایا گیا تھا کہ وہ ان فضلاء کی رہائش کے لئے جو اپنی زندگیاں حصول علم کے لئے وقف کر دیتے تھے ایک مستقل ہال کے طور پر استعمال کیا جائے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے علم و حکمت کو جو اہمیت دی ہے وہ اس بات سے ظاہر ہے کہ جب ایک دفعہ مسجد میں داخل ہوئے ہوئے۔ آپؐ نے دیکھا کہ لوگ دو گروہوں میں منقسم ہیں۔ ایک گروہ عبادت میں مصروف ہے اور دوسرا علمی مباحث میں آپؐ دوسرے گروہ میں آ کر بیٹھ گئے اور فرمایا " دونوں گروہ اچھے اور نیک کام میں مصروف ہیں لیکن اللہ تعالیٰ نے مجھے معلم بنا کر بھیجا ہے "۔ اللہ تعالیٰ اس عظیم الشان معلم پر اپنی رحمتوں اور برکات کی بارش نازل فرمائے۔

یہ تو زمانہ ماضی کا حال ہے۔ اب میں کچھ زمانہ حال کا بھی ذکر کرنا مناسب سمجھتی ہوں چونکہ مسلمان مرفہ الحالی اور کامیابیوں سے صدیوں تک متمتع ہوتے رہے اس لئے بعد کی نسلوں میں ایک قسم کی خود اعتمادی پیدا ہو گئی اور تنزل کے آثار پیدا ہونے شروع ہو گئے۔ ہم اپنے آقا صلے اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کو بھول گئے۔ اور پھر جہالت اور تاریکی کے عمیق گڑھے میں جا گرے۔ آہستہ آہستہ ہم نے تمام وقار، عزت اور طاقت کھو دی اور ایک قسم کے جمود میں دیر تک پھنسے رہے۔ تاہم صدیوں تک تنزل اور ذلت کی حالت میں رہنے کے بعد خدا کا شکر ہے کہ اب پھر ہم میں بیداری کے آثار نمودار ہوئے ہیں۔ جس سے تنزل کے خطرات کا احساس ہمیں ہونے لگا ہے اور اب غالباً تنزل و انحطاط سے ہم کچھ نکلنے شروع ہوئے ہیں۔ معلوم ہوتا ہے کہ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات پر اب ہم نے عمل کرنے کی ضرورت کو سمجھ لیا ہے اور دوسری ترقی یافتہ اقوام کی طرح حصول علم کی ضرورت کو محسوس کر لیا ہے۔ مگر افسوس ہے کہ ایک اور پہلو میں ہم بہت سخت غلطی کا ارتکاب کر رہے ہیں۔ جہاں آج ہم دنیوی تعلیم حاصل کرنے کے درپے ہیں وہیں مذہبی تعلیم کی طرف سے قطعی بے توجہی اختیار کئے ہوئے ہیں اور ہمیں اس بات پر افسوس اور رنج بھی نہیں کہ ہم ان تمام باتوں سے بالکل ناواقف اور جاہل ہیں جو اسلام ہمیں سکھانا چاہتا ہے۔ کیا یہ ہماری انتہائی بدقسمتی نہیں۔ ہم

اس کتاب کے مطالعہ سے غافل ہیں جس کی قدر وقیمت کا غیر مسلموں کو بھی اعتراف ہے۔ ایک یورپین مصنف لکھتا ہے "قرآن کریم کو یہ امتیاز حاصل ہے کہ وہ ایک نئی علمی اور فلسفیانہ تحریک کے اجرا کا موجب ہوا ہے۔ جس نے ازمنہ متوسط کے یہودیوں اور عیسائیوں دونوں کے بہترین اور سب سے زیادہ تربیت یافتہ دماغوں پر اثر کیا ہے۔"

بہت سے دوسرے مصنفین نے جو مختلف اقوام سے تعلق رکھتے ہیں اس عظیم الشان کتاب کے متعلق اسی لہجہ میں بہت کچھ لکھا ہے یہ کتاب دوسری تمام مذہبی کتابوں میں جو خدا تعالیٰ کی طرف سے انسان پر نازل ہوئیں اپنی نظیر نہیں رکھتی یہ پاک کتاب نسلاً بعد نسلٍ نقطہ بہ لفظ ہم تک پہنچی ہے۔ یہ ایک ہی کتاب ہے جو لکھو کھا انسانوں کے دلوں میں محفوظ ہے۔ تمام مذہبی کتابوں کا جو اس سے پہلے نازل ہوئیں نچوڑ اس میں پایا جاتا ہے۔ داؤد علیہ السلام کی کتاب کیطرح یہ دعاؤں کا مجموعہ ہے۔ بائیبل کی طرح تمثیلات کا ایک سلسلہ اس میں پایا جاتا ہے۔ کتاب موسیٰؑ کی طرح احکام شرائع کا ضابطہ ہے اور دانیالؑ اور یسعیاہ کی کتاب کی طرح پیشگوئیاں کرنے والی ہے۔ خدا تعالیٰ نے اپنی اس کتاب کے ذریعہ سے ہمیں بدی کو اپنے اندر سے خارج کرنے اور روح کو نورانی بنانے اور دل و دماغ کو پاک وصاف کرنے کی تعلیم دی ہے۔ قرآن کریم نے نسل انسانی کی ترقی اور دنیا میں امن وخوشدلی پیدا کرنے میں بے نظیر کامیابی حاصل کی ہے۔ اس نے زبردست منطقی اور یقینی دلائل سے خدا تعالیٰ کی ہستی کو ثابت کیا ہے اور اس کی توحید کو سمجھنے میں انسان کی امداد کی ہے۔ اس کا عالم کل اور قادر مطلق ہونا ایسے طرز سے ثابت کیا ہے کہ کوئی دوسری کتاب اس طرح نہیں کر سکی۔ اس لئے اے میری پیاری بہنو! کیا ہم اس پاک کتاب کی روشنی کے بغیر حقیقی ترقی اور سچی کامیابی حاصل کر سکتے ہیں؟ ہرگز نہیں۔ اگر ہم اس دُنیا اور عالم آخرت میں خوشحالی حاصل کرنا چاہتے ہیں تو ضروری ہے کہ ہم اس کتاب کو مطالعہ کریں اور اس کی تعلیمات کے مطابق اپنی زندگیوں کو بنائیں اور کیا آپ جانتی ہیں کہ اگر یہ مقصد حاصل ہو جائے تو کیا ہوگا؟ نسل انسانی طاقت حاصل کرنے کے لئے باہمی کشمکش اور مال و دولت کے طمع ولالچ سے بچ جائے گی اور آج دنیا پر غالب ہے اور ہر وقت بڑھتا چلا جاتا ہے۔ اور قوموں کی تباہی کا خطرہ اس سے لاحق ہے۔ جس کا انجام یہ ہے کہ تمام دنیا کو مصائب اور بربادی کا شکار ہونا پڑے گا۔ خدا کی بادشاہت پھر دنیا میں قائم ہو جائے گی۔ اور انسان انسانوں کی طرح امن اور خوشحالی سے دُنیا میں رہے گا۔ اور خدا اور صرف ایک خدا کا پرستار بنکر رہے گا۔ اس کے ان بے شمار انعامات سے متمتع ہوگا۔ جو اس نے اپنے غیر محدود فضل وکرم سے ہمیں عطا فرمائے ہیں۔

اب میں اے میری پیاری بہنو! اس مضمون کو اللہ تعالیٰ کی حمد ومناجات کے گیت پر ختم کرتی ہوں جسے

ہماری نجات کے لئے محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم جیسا نبیؐ ہمیں بھیجا۔ ہماری ہر پیاری سے پیاری چیز اس پر قربان ہو۔

سبحان اللہ والحمد للہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر

اللھم صل علی محمد وعلیٰ آل محمد وبارک وسلم

---

# نسلِ انسانی کیلئے کاملِ نمونہ

(بیگم قاسم علی جیراز بھائی صاحب)

حضرت نبی کریم محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو تاریخ عالم میں نسل انسانی کا سب سے بڑا محسن قرار دیا گیا ہے اور یہ وہ حقیقت ہے جس کا بڑے بڑے شارحین نے بھی اعتراف کیا ہے۔ آپؐ کی تمام تعلیمات کا بنیادی کلمہ یہ ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد صلعم اس کے رسول ہیں۔ باوجود اس قرب کے جو آپؐ کو اللہ تعالےٰ سے حاصل تھا۔ باوجودیکہ آپ تمام رسولوں سے افضل تھے۔ آپ اس جوش و خروش کے ساتھ نمازیں پڑھتے تھے کہ گویا آپؐ کو سب سے زیادہ اللہ تعالےٰ کی تلاش تھی۔ آپؐ نمازوں میں کھڑے ہوئے راتیں گزار دیتے تھے اور کسی جسمانی تکلیف کی پرواہ نہ کرتے تھے۔ اور اس شخص کے لئے جسمانی تکلیف کیا حیثیت رکھتی ہے جس کا دل محبتِ الٰہی سے بھرا ہوا ہو۔ آپ سب کے لئے دعائیں کرتے تھے۔ جب تک اللہ تعالےٰ کے ساتھ آپ کا مکالمہ و مخاطبہ نہ ہوتا کبھی آپؐ کے قلب میں پورے طور پر سکون اور اطمینان پیدا نہ ہوتا۔ تمام لوگ مرد اور عورتیں جوان اور بوڑھے آپؐ کی نیاضیوں، آپؐ کی مہربانیوں اور آپؐ کی محبت کے یکساں طور پر مورد تھے۔ جنگ احد کے موقعہ پر حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم زخمی ہوگئے۔ آپؐ جانتے تھے کہ دشمن آپؐ کی جان لینے کے درپے ہیں تاہم آپؐ نے یہی دعا کی اللھم اغفر لقومی انھم لا یعلمون اے اللہ میری قوم کو بخشدے کیونکہ وہ نہیں جانتے کہ کیا کر رہے ہیں۔ طائف کے لوگوں نے آپ پر ظلم وستم کرنے اور تکلیف پہنچانے میں کوئی کسر اٹھا نہ رکھی لیکن اس کے بالمقابل آپؐ نے ان کے لئے یہ دعا کی" اے اللہ انہیں بخشدے اور اسلام میں داخل ہونے کا شرف انہیں عطا کر اور انہیں دوست بنا کر مدینہ بھیج"۔ عرب کفر میں سب سے بڑھے ہوئے تھے لیکن حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مہربانی اور محبت انہیں اسلام میں لانے میں کامیاب ہوگئی اور وہ

بہت ہی جلد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی حیرت انگیز شخصیت کی اطاعت پر فخر کرنے لگے۔

دلیل و برہان اور بغور مطالعہ تمام لوگوں کو اس عظیم الشان احسان کے اعتراف پر مجبور کرتا ہے جو حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم نے تمام دنیا پر کیا ہے۔ میں اس لئے یہ بات نہیں کہتی کہ یہ میرا مذہب ہے بلکہ اس لئے کہ یہ حقائق ہیں اور میں نہیں سمجھتی کہ دنیا کا کوئی انسان خواہ وہ ہندو ہو یا عیسائی اس سے انکار کر سکے۔ دنیا کے حقیقی محسن وہی لوگ ہیں جو نسل انسانی کے فائدہ کے لئے اپنی جانیں وقف کر دیتے ہیں۔ ایسے لوگ تمام اقوام میں پائے جاتے ہیں اور عالمگیر محبت اور عزت ان کے حصہ میں آئے گی۔ نیکی کرنے والے لوگ خواہ وہ موسے علیہ السلام ہوں یا رامچندر جی مہاراج۔ کرشن جی ہوں یا مہاتما بدھ۔ یا جناب زرتشت یا جناب مسیح۔ ان میں سے ہر ایک قابل عزت ہے۔ محسنین عالم کی صف میں محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا اسم گرامی سب سے زیادہ شان کے ساتھ چمک رہا ہے۔ جو احسانات آپ نے عرب اور تمام دنیا پر اتنے قلیل عرصہ میں کئے آپ سے پہلے کوئی دوسرا نبی نہ کر سکا۔ بیس سال کے قلیل عرصہ میں وہ عرب جو تمام دوسری اقوام سے بڑھکر جاہل ان پڑھ اور توہم پرست تھے دنیا کی تمام اقوام سے بڑھ کر عالم و فاضل اور مہذب ترین انسان بن گئے۔ آپ نے اس غیر متحد۔ متفرق۔ دنیا میں سب سے زیادہ گمنام قوم کو اس قابل بنا دیا کہ انہوں نے سلطنتیں قائم کیں اور ایسے قوانین بنائے جو تمام دنیا میں پھیل گئے۔

## عورت کی حیثیت کو بلند کرنا

پیغمبر اسلام صلے اللہ علیہ وسلم پہلے انسان ہیں جنھوں نے عورت کو غلامی سے نجات دی ہے۔ آپ پہلے انسان ہیں جنھوں نے اس کے ساتھ انصاف کا برتاؤ کیا ہے۔ آپ نے عورت کو اسفل السافلین سے اٹھا کر اعلےٰ سے اعلےٰ حیثیت تک جو اسے حاصل ہو سکتی ہے پہنچا دیا۔ اللہ تعالےٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے۔ انی اضیع عمل عامل منکم من ذکر او انثی بعضکم من بعض۔ میں تم میں سے کسی عمل کرنے والے کے عمل کو ضائع نہ کرونگا خواہ وہ مرد ہو یا عورت۔ بعض، بعض میں سے ہیں۔

میں اسلام کی کتاب قرآن کریم میں سے ایک اور آیت نقل کرتی ہوں جس سے ظاہر ہے کہ اللہ تعالےٰ نے دونوں جنسوں (مرد اور عورت) کے لئے ایک ہی اجر کا وعدہ کیا ہے:- ان المسلمین والمسلمٰت والمؤمنین والمؤمنٰت والقٰنتین والقٰنتٰت والصٰدقین والصٰدقٰت والصٰبرین والصٰبرٰت والخٰشعین والخٰشعٰت والمتصدقین والمتصدقٰت والصٰئمین والصٰئمٰت والحٰفظین فروجھم

والحٰفظٰت والذاکرین اللہ کثیراً والذاکرات اعد اللہ لھم مغفرۃ واجراً عظیما ۝

(الاحزاب: ۳۵) مسلم مرد اور مسلم عورتیں۔ اور مومن مرد اور مومن عورتیں اور فرمانبردار مرد اور فرمانبردار عورتیں اور صدق دکھانے والے مرد اور صدق دکھانے والی عورتیں اور صبر کرنے والے مرد اور صبر کرنے والی عورتیں اور فروتنی کرنے والے مرد اور فروتنی کرنے والی عورتیں اور خیرات کرنے والے مرد اور خیرات کرنے والی عورتیں اور روزہ رکھنے والے مرد اور روزہ رکھنے والی عورتیں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرنے والے مرد اور حفاظت کرنے والی عورتیں اور اللہ کا بہت ذکر کرنے والے مرد اور بہت ذکر کرنے والی عورتیں ان کے لئے اللہ نے مغفرت اور بڑا اجر تیار کیا ہے"۔ ذیل میں حضرت نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کے بعض ارشادات اسلام کے بارہ میں نقل کرتی ہوں۔

"عورتیں مردوں کا جوڑا ہیں"۔

"جب کوئی عورت دن میں پانچ نمازیں پڑھے۔ رمضان کے روزے رکھے اور پاکباز ہو اور اپنے خاوند کی مطیع ہو تو اس سے کہدو کہ جس دروازے سے چاہے بہشت میں داخل ہو جائے"۔

"بہشت تیری ماں کے قدموں میں ہے"

"عورت کے حقوق مقدس ہیں۔ پس دھیان رکھو کہ عورتیں ان حقوق سے پورے طور پر متمتع ہوں جو انہیں دیئے گئے ہیں"۔

کیا دنیا کی تمام عورتوں کا یہ فرض نہیں کہ وہ اس بہت بڑی نیکی کا جو پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ کی ہے شکریہ کے ساتھ اعتراف کریں؟ کیا یہ کوئی بہت بڑی بات ہوگی کہ وہ میرے ساتھ مل کر اس پاک انسان پر جس پر اللہ تعالےٰ نے درود اور سلام بھیجا ہے۔ درود اور سلام بھیجیں؟

اللہ تعالےٰ پیغمبر اسلام صلے اللہ علیہ وسلم پر اپنی رحمتیں اور برکات نازل فرمائے۔ یہ میری آخری دعا ہے۔

---

یا صاحب الجمال و یا سید البشر    من وجھک المنیر لقد نوّر القمر
لا یمکن الثناء کما کان حقہٗ    بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

# نسل انسانی کا محسن اعظم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

## ایک اعلیٰ درجہ کا دوست فلسفی اور رہنما

(از جناب جے مجید صاحب)

### ایک بے نظیر پیغمبرؐ

کسی محبت کرنے والے نے اپنے محبوب سے کبھی اس قدر محبت نہیں کی جتنی محبت ایک مسلمان اپنے نبیؐ سے کرتا ہے۔ تاریخ عالم کا کوئی بڑے سے بڑا آدمی ایسی غیر محدود مدح وستائش کا مالک نہیں ہوا۔ جیسی محمد رسول اللہ صلعم کی مدح وستائش دنیا میں ہوئی ہے۔ اور نہ تاحال کسی دوسری مذہبی شخصیت کی سالگرہ ایسی باوقار، محبت آمیز اور تشکر وامتنان کی یادگاریں قایم کرنے کا موجب نہیں ہوئی۔ وہ کیا کام آپؐ نے کیا جس سے دنیا کی ایک خمس سے زائد آبادی کے دلوں کو ایسی مضبوطی اور خوبی سے اپنے قابو میں لے لیا اس طاقت وقدرت کا راز اصلی کہاں ہے؟

اس کا جو جواب سٹینلے پول نے دیا ہے اگرچہ وہ ناقص اور نامکمل ہے تاہم وہی جواب سن لیجئے وہ کہتا ہے "کوئی ایسی نرم اور نسوانیت کے رنگ میں رنگین اور اس کے ساتھ ہی ایسی بہادرانہ چیز اس آدمی کے اندر پائی جاتی ہے کہ انسان یہ دیکھ کر متحیر رہ جاتا ہے کہ اس عزت ووقار اور محبت کی وجہ سے جو ایسی فطرت کے اثر سے پیدا ہوتی ہے آنکھیں بند ہو جاتیں اور منہ سے بلا عمد انصاف کی بات نکل آتی ہے"

### ترک دنیا نجات کی راہ نہیں

علاوہ ازیں دنیا کے چار عظیم الشان مذاہب کے بانیوں کی زندگیوں کا مطالعہ کرنے سے یہ حقیقت واضح ہوتی ہے کہ قریباً ان سب نے یہی تعلیم دی ہے کہ نجات صرف ترک دنیا سے حاصل ہو سکتی ہے۔ وہ کہتے ہیں دنیا کو ترک کرو۔ اپنے ماں باپ اور رشتہ داروں کو ترک کرو۔ اپنی بیوی اور بچوں کو ترک کرو۔ ہر دنیوی چیز کو ترک کر دو۔ اور ایک راہب یا گوشہ نشین کی طرح کسی معبد کے حجرے میں الگ ہو کر بیٹھ جاؤ۔ اسی وقت تم نجات کی امید کر سکتے ہو۔ یہ عرب کے عظیم الشان مصلح محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے حصہ میں تھا کہ وہ تعلیم کے مغالطہ

کو نسلِ انسانی پر واضح کریں۔ آپؐ نے فرمایا کہ دُنیا اور اس کی تمام خوبصورتی اور سرسبزی تمہارے لئے پیدا کی گئی ہے پھر اس کو کیوں ترک کیا جائے۔ خوب سیر ہو کر اس سے متمتع ہو۔ جائز طور پر اور پاکیزگی کے ساتھ اس سے فائدہ اٹھاؤ۔ اور اس کے ساتھ اس بات کو یاد رکھو کہ جس طرح دنیا اور اس کے تمام ساز و سامان تمہارے لئے ہیں وہیں تم خدا کے لئے ہو۔ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کی رو سے کسی شخص کو نجات حاصل کرنے کے لئے حجرے میں بند ہونے یا تجرد کی زندگی اختیار کرنے کی ضرورت نہیں۔ کسی شخص کو اپنے ہموطنوں سے بھاگ کر جنگلوں اور بیابانوں میں پناہ لینے کی ضرورت نہیں۔ آپؐ نے فرمایا "اپنی معمولی روزانہ زندگی بسر کرتے رہو۔ امیر اپنے محل میں غریب اپنی جھونپڑی میں۔ اس چیز کو جو دنیا میں تمہیں میسر آتی ہے عقلمندی سے استعمال کرو۔ پاکیزگی سے سوچ بچار کرو۔ سچ بولو اور شریفانہ زندگی بسر کرو۔ آپؐ کی تمام تعلیمات میں زندگی۔ روشنی اور روحانیت لازوال ہے۔ لیکن غیر معقول معتقدات کا نام و نشان تک نہیں۔ انسان کے اندرونی ادراک سے صرف اس کی عقل و فہم سے اپیل کی گئی ہے۔ جس مذہب کی آپؐ نے تعلیم دی ہے اس نے شراب اور جوا کی ممانعت کی ہے کسی پادریت کسی فطری گناہ یا کفارہ وغیرہ کی تعلیم نہیں دی۔ وہ سب کو نجات کی امید دلاتا ہے۔ وہ جو اس قادر مطلق کی عبادت کرتا ہے اور بیٹے کی نہیں۔ نور اور روشنی کے آگے سربسجود ہوتا ہے نہ کہ لیمپ کے۔ صداقت کے لئے کوشش اور جدوجہد کرتا اور عمل صالح بجا لاتا ہے وہی ابدی زندگی حاصل کرے گا۔

اور یہ شاندار انسان جس نے ایسے شاندار مذہب کی تعلیم دی کوئی ایسی شخصیت نہیں جو افسانہ کا رنگ رکھتی ہو۔ اسؐ کی زندگی کا ہر واقعہ، اسؐ کے تمام کلمات اور گفت گوئیں۔ اور شکل و شباہت تک نہایت باریکی اور وفاداری سے لکھے ہوئے موجود ہیں۔ اس کی زندگی کا مطالعہ کرنے والے ایسے دُور کے زمانہ میں بھی یہی محسوس کرتے ہیں کہ وہ فی الحقیقت دنیا میں موجود ہے اور ہمارے اس زمانہ میں چلتا پھرتا زندگی بسر کرتا اور اپنی ہستی رکھتا ہے۔

## ابتدائی عمر کے واقعات

اسؐ کی زندگی کے تمام واقعات کے شمار کرنے کی یہاں گنجائش نہیں تاہم کوشش کی جاتی ہے۔ اگرچہ یہ کوشش اس مضمون کو سطحی طور پر چھونے کے برابر ہوگی۔ لیکن پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پورے واقعات کے بیان کرنے کے لئے یہ ایک بنیادی چیز ہوگی۔ آپؐ مکہ میں اپنے باپ کی فوتیدگی کے بعد ۲۲۔ اپریل ۵۷۱ء کو پیدا ہوئے۔ چھ سال کی عمر میں آپ والدہ ماجدہ کے سائے سے محروم ہو گئے۔ اور آپکی تربیت اپنے دادا عبد المطلب

کے سپرد ہوئی۔ چند سال بعد وہ بھی فوت ہوجاتا ہے اور اس یتیم بچہ کو اس کے چچا ابوطالب کے سپرد کرجاتا ہے۔ چچا اور بھتیجے کے مابین نہایت گہری اور برقرار رہنے والی محبت و شفقت پیدا ہوگئی - اور وہ آخر زندگی تک ایک دوسرے کے والا و شیدا رہے -

محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ابتدائی زندگی محنت و مزدوری سے آزاد نہ تھی۔ آپ اپنے چچا کی بکریاں چرایا کرتے تھے لیکن لڑکپن میں بھی آپ سے آئندہ روحانی سرسبزی کی غیر مشتبہ علامات ظاہر ہوتی تھیں۔ نتیجۃً آپ کے اصولوں کی پختگی، کیرکٹر کی عظمت اور غیر متزلزل صداقت نے اپنے ہموطنوں سے الامین کا قابل رشک خطاب حاصل کیا۔

## زمانہ کی بدترین حالت

اپنے زمانہ کی خرابیوں اور اپنے ہموطنوں کی بدکرداریوں کا اس اکیلے بچہ کے دل پر نہایت گہرا اثر ہوا۔ عرب اس وقت اخلاق اور روحانیت کے اعتبار سے ایک بنجر زمین تھی اور دنیا کی عام بدترین حالت کا ایک نقشہ پیش کرتی تھی۔ ملک خانہ جنگیوں کی وجہ سے ٹکڑے ٹکڑے ہوچکا تھا۔ بت پرستی لوگوں کا مذہب بن چکی تھی اور عربوں کی زندگی اخلاق اور وحشت و بربریت کا بدترین نمونہ تھی۔ شہوت رانی، دختر کشی اور لڑائی ہنگامے ان کی بربریت کی چند ایسی مثالیں تھیں جنھوں نے اس تصویر کو تاریک ترین بنا دیا اور روحانی تاریکی اور اخلاقی تنزل کے دور دورہ میں پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے مستقبل نے تربیت و پرورش پائی -

## نہایت شاندار اور دل خوش کن شادی

پچیس سال کی عمر میں آپ نے خدیجہؓ نامی اپنے قبیلہ کی عورت سے جس کی عمر آپ سے بہت زیادہ تھی شادی کرلی - زمانہ کی بُری حالت کے باوجود آپ کی یہ شادی بے نظیر طور پر خوشگوار تھی۔ اور ستائیس۲۷ سال کے عرصہ میں اس کی وفات تک دونوں طرف سے نہایت خوشگوار تعلقات کا اظہار ہوتا رہا۔ اس کی وفات کے ایک عرصہ بعد اس کا ذکر کرتے ہوئے آپ نے فرمایا:- خدیجہ سے بہتر کوئی بیوی نہ تھی۔ وہ اس وقت مجھ پر ایمان لائی جب لوگوں نے مجھے رد کردیا۔ اس نے اس وقت میری ضروریات کو پورا کیا اور ایسے وقت میری امداد کی جب میں غریب تھا۔ اور باقی تمام دنیا مجھے حقارت کی نظروں سے دیکھتی تھی۔"

حضرت خدیجہؓ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی بیٹی حضرت فاطمہؓ کو جو حیثیت اور عزت تمام اسلامی دنیا کی نظروں میں ہے وہ اس الزام کی تردید کے لئے کافی ہے جو آپ پر لگایا جاتا ہے کہ آپ نے عورت کی حیثیت کو گرا دیا۔ تاریخ

اس بات پر شاہد ہے کہ آپؐ ہی ایک ایسے انسان ہیں جنھوں نے سب سے پہلے سوسائٹی میں عورت کو ایسا درجہ اور حقوق و مراعات دیں جو اب تک اسے حاصل نہیں ہوئیں۔

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی وفات کے بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو شادیاں کیں ان کے متعلق بہت سی غلط فہمیاں پائی جاتی ہیں۔ ایسے معترضین جو صحیح واقعات سے واقفیت نہیں رکھتے یا ان کو دیانت داری سے سمجھتے نہیں وہ اس بارہ میں آپؐ کے چال چلن پر الزامات عائد کرتے ہیں۔ لیکن تاریخ کا صحیح علم اور واقعات کی صحیح شناخت ان الزامات کو باطل اور ناواجب ثابت کرتے ہیں۔

## منصب نبوت پر بعثت

اپنی ابتدائی ازدواجی زندگی میں آپ کوہ حرا پر ایک غار کے اندر عبادت الٰہی کے لئے چلے جایا کرتے تھے۔ سالہا سال تک آپؐ ساری ساری رات اللہ تعالیٰ کے ساتھ مکالمہ و مخاطبہ میں مصروف رہتے تھے جب آپؐ اپنی عمر کے چالیسویں سال میں تھے اور آپؐ غار کے اندر وقت صرف کر رہے تھے تو اللہ تعالیٰ نے اس عظیم الشان کام کے لئے آپؐ کو مامور فرمایا جو آپ کے سامنے تھا۔ ایک رات جسکو ایک مورخ کے قول کے مطابق لیلۃ القدر کہنا چاہیئے جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے امن اور سلامتی مخلوق پر نازل ہوتی ہے اور تمام کائنات اللہ تعالیٰ کی طرف صعود کرتی ہے۔ اسی رات کے وسط میں کتاب الٰہی تشنہ روحوں کی پیاس کو بجھانے کے لئے نازل ہوئی۔ جب آپؐ بیخودی کے عالم میں پڑے ہوئے تھے۔ تو ایک زبردست آواز نے آپؐ کو بلایا جو سمندر کی لہروں کی طرح لہراتی ہوئی آئی کہ پڑھ دوبارہ وہی آواز آئی۔ اور دوبارہ آپؐ نے جدوجہد کی اور اس پکار کو برداشت کئے کانوں سے سنا۔ لیکن ایک مہیب طاقت نے آپؐ پر زور ڈالا اور آپ نے دل سے جواب پیدا ہوا۔ آواز نے تیسری مرتبہ پکارا کہ پڑھ۔ اور آپؐ نے کہا میں کیا پڑھوں؟ آواز آئی:-

اقرا باسم ربک الذی خلق ۔ اپنے رب کے نام سے پڑھ۔

## آپؐ کا شفاف خلوص

آپؐ کا ایک سوانح نگار لکھتا ہے کہ "نبی عربی صلی اللہ علیہ وسلم کی تاریخ میں یہ ایک شاندار خصوصیت پائی جاتی ہے جس سے آپؐ کے کیرکٹر کی صفائی۔ آپؐ کی تعلیمات کی پاکیزگی اور آپ کے ایمان اور توکل علی اللہ کی مضبوطی کا ثبوت ملتا ہے۔ وہ یہ ہے کہ آپؐ کے عزیز ترین رشتہ دار۔ آپؐ کی بیوی۔ آپؐ کے پیارے چچازاد بھائی اور گہرے دوست آپؐ کے مشن کی صداقت کے دل سے قائل ہو چکے تھے۔ اور آپؐ کے الہام کے منجانب اللہ

ہونے پر یقین رکھتے تھے - وہ لوگ جو آپ کو اچھی طرح جانتے تھے - نہایت نزدیکی رشتہ دار اور عزیز ترین دوست وہ لوگ جو آپؐ کے ساتھ رہے اور آپؐ کی تمام حرکات و سکنات کو نوٹ کرتے رہے وہ آپؐ کے مخلص اور نہایت فدائی پیرو بن گئے - اگر یہ تمام مرد اور عورتیں جو شریف اور عقلمند ہونے کے علاوہ گلیل کے مچھلی پکڑنے والوں سے یقیناً کم تعلیم یافتہ نہ تھے آپؐ کے چال چلن اور اخلاق میں سفلی باتوں یا دھوکا بازی اور فریب یا ایمان کی کمی کا ادنیٰ سا بھی نشان پاتے تو اخلاقی زندگی اور تمدنی اصلاح کے متعلق محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تمام امیدیں خاک میں مل جاتیں - انہوں نے آپؐ کے لئے مصائب اور خطرات کا نہایت مردانگی سے مقابلہ کیا - جسمانی ایذاؤں اور روحانی مصائب کو جو مجلسی مقاطعہ کے ذریعہ سے پہنچیں بلکہ موت تک نوبت پہنچ گئی انہوں نے پورے صبر و استقلال کے ساتھ برداشت کیا - کیا اگر وہ اپنے اس آقا کے اندر ایک ذراسی بھی خامی دیکھتے تو وہ ایسا کرنے کے لئے تیار ہو سکتے تھے ؟

## آپؐ کی تعلیم اور وعظ کا مقابلہ

محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات بت پرستی اور لوگوں کے بُرے چال چلن اور بدکاریوں کے خلاف تھی - اس تعلیم اور وعظ و نصیحت کی وجہ سے آپؐ کو نہایت ظالمانہ طریق سے ستایا گیا - ہر قسم کی ذلت رسوائی - غیر شریفانہ برتاؤ اور بے عزتی جو انسانی دل و دماغ تجویز کر سکتا ہے آپؐ کے لئے روا رکھی گئی - آپؐ کے بیرحم دشمنوں نے ہر قسم کی کوششوں میں ناکام رہنے کے بعد اعزاز و اکرام کے وعدوں سے آپؐ پر غلبہ حاصل کرنا چاہا - آپؐ نے جو جواب ان کو دیا وہ اپنی خصوصیت کے لحاظ سے لاجواب ہے - آپؐ نے فرمایا :-

" میں نہ تو دولت و امارت کا خواہشمند ہوں نہ ہی عزت و وقار اور حکومت و مملکت کا دلدادہ - مجھے تو خدا نے رسول بنا کر بھیجا ہے تاکہ تمہیں دل خوش کن خبریں سناؤں - میں اپنے خدا کا پیغام تمہیں دیتا ہوں اگر تم اس پیغام کو قبول کر لو جو میں لایا ہوں تو اللہ تعالےٰ اس دنیا اور عالم آخرت میں تمہارا حامی و ناصر ہوگا - اگر تم میرے وعظ و نصائح کو رد کر دو تو میں صبر کرونگا اور اس بات کو خدا پر چھوڑ دونگا کہ وہ میرے اور تمہارے درمیان فیصلہ کرے "

تین سال تک آپؐ نے انہیں بتوں کی پرستش سے بچانے اور وحشیانہ توہم پرستی سے نکالنے اور اس سے بھی بڑھ کر ان کے وحشیانہ چال چلن کو درست کرنے کی کوشش کی - لیکن بت پرستی اور بدکرداری عربوں کی زندگی میں ایسا گہرا نقش پیدا کر چکی تھی کہ انہوں نے خدائے واحد پر ایمان لانے اور بدیوں کو چھوڑنے کے بجائے

دیوتاؤں کے آگے جھکنا اور اپنے آبا و اجداد کے طور وطریق پر چلنا زیادہ پسند کیا۔ نیا مذہب ان کے لئے جاذبیت کا موجب نہ تھا۔ یہ پاکیزگی اور طہارت پیدا کرنا چاہتا تھا۔ اور وہ عیش وعشرت کی زندگی میں مستغرق رہنے کے خواہشمند تھے۔ یہ صداقت و راستبازی کا حکم دیتا تھا لیکن ان کے لئے جھوٹ بولنا زیادہ آسان تھا یہ فیاضی اور محبت پیدا کرنا چاہتا تھا اور وہ ایک دوسرے کا گلا گھونٹنے کو زیادہ ترجیح دیتے تھے۔ یہ لڑکیوں کو زندہ گاڑنے کی رسم کو دور کرنے کے درپے تھا۔ لیکن اس رسم کو جسے وہ اپنے زمانہ کے موزوں حال سمجھتے تھے، چھوڑنا نہ چاہتے تھے۔ یہ منشیات سے پرہیز کی تعلیم دیتا تھا لیکن وہ شراب کے دلدادہ تھے اور اس کو کسی طرح چھوڑنا پسند نہ کرتے تھے اور سب سے بڑھ کر یہ تمام بتوں کی تباہی پر مصر تھا اور وہ اس بات کو وہم میں بھی نہ لا سکتے تھے۔ اس لئے یہ کوئی تعجب انگیز بات نہیں کہ پہلے تین سالوں میں صرف تیس آدمیوں نے آپؐ کا ساتھ دیا۔

## صداقت کی کامیابی

لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی دل نہیں ہارا۔ خدا تعالےٰ پر پورے بھروسہ اور توکل کے ساتھ آپ سخت ترین مخالفتوں کی موجودگی میں اپنے کام کو نباہتے چلے گئے۔ اب تک آپ خاموشی کے ساتھ تبلیغ کرتے رہے۔ لیکن اب آپؐ نے کھلے طور پر قریش کو یہ اپیل کی کہ وہ ایک سچے خدا ہی کی پرستش کریں۔ اس غرض سے آپؐ نے کوہ صفا پر ایک جلسہ منعقد کیا۔ اور لوگوں کو نصیحت کی کہ اپنی بدعادات کو ترک کر دیں۔ بت پرستی کو چھوڑ دیں اور صداقت پاکیزگی اور محبت کے مذہب پر ایمان لائیں۔ انہوں نے آپؐ کو ہنسی ٹھٹھا میں اڑایا اور آپؐ کو برا بھلا کہا۔ لیکن یہ امر ان پر ظاہر تھا کہ آپؐ کی تائید میں روزانہ کچھ نہ کچھ لوگ آپؐ کے ساتھ ہوتے جا رہے ہیں۔

بت پرستوں نے خیال کیا کہ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو ان کے کنبہ کے لوگ ترک کر دیں گے لیکن اس بارہ میں انہیں سخت مایوسی کا سامنا کرنا پڑا۔ آپؐ کے چچا ابوطالب نے اپنا قدیم عقیدہ اور مذہب چھوڑنے سے یقیناً انکار کر دیا تھا۔ لیکن ان کو اس بات کا رنج تھا کہ عرب کے لوگ ایک ایسے انسان کو دکھ اور تکلیف پہنچائیں جو بیواؤں اور یتیموں کا مددگار تھا اور جو اپنے قول اور فعل میں ہمیشہ سچا ثابت ہوا ہے۔ انہوں نے اعلان کر دیا کہ ان کا خاندان اس بے گناہ آدمی کی حمایت میں اپنا آخری قطرۂ خون بہانے سے بھی دریغ نہ کرے گا۔

تاہم ان تمام باتوں کے ہوتے ہوئے ان لوگوں نے ہر جگہ آپؐ کا تعاقب کرکے زیادہ سختی کے ساتھ آپؐ کو دکھ پہنچانا۔ گالیاں دینا اور ستم شعاری سے کام لینا شروع کیا۔ کئی موقعوں پر آپؐ کی جان خطرے میں پڑ گئی لیکن آپؐ دلیر تھے۔ آپؐ کے دشمنوں کے ظلم و ستم اور غیر انسانی طریق عمل نے کئی شریف انسانوں کو آپؐ کے ساتھ کر دیا۔ ان میں سے عبد المطلب کے سب سے چھوٹے بیٹے حضرت حمزہؓ تھے۔ یہ بہادر، نڈر، فیاض اور سچا انسان جس کی بہادرانہ تلوار تمام قریش کے لئے ہلناک تھی قریباً انہی ایام میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور آپؐ کا مذہب اختیار کر لیا۔ اور اسی وقت سے اسلام کا نہایت فدا کار حامی و ناصر بن گیا اور آخر کار اسی راہ میں اپنی جان دیدی۔

جس مستقل مزاجی کے ساتھ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمام مصائب اور ایذاؤں کو برداشت کیا۔ اور وہ پرجوش تردید جو آپؐ نے بت پرستی کی کی اس نے آپؐ کے دشمنوں کو ڈرا دیا۔ اس لئے وہ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے چچا ابو طالب کے پاس گئے اور ان سے درخواست کی کہ اپنے بھتیجے کو اس کام سے روک دیں جو ان کے قدیم رسوم و رواج کو جڑ سے اکھیڑنے والا ہے۔ اگر وہ ایسا نہ کرسکیں تو وہ اس کا بالکل مقاطعہ کر دینگے اور دونوں سے نہایت بُرا انتقام لیں گے۔ خاندان کا یہ بوڑھا سردار اپنی قوم سے منقطع نہ ہونا چاہتا تھا نہ ہی وہ اپنے بھتیجے کو چھوڑنے کا خواہشمند تھا۔ اس لئے اس نے آپؐ سے درخواست کی کہ اپنے آبا و اجداد کے مذہب کی طرف لوٹ آئے۔ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا کہ "اے چچا! اگر سورج کو میرے داہنے ہاتھ پر رکھ دیا جائے اور چاند کو میرے بائیں ہاتھ پر۔ اور دونوں مل کر مجھ سے درخواست کریں کہ میں اپنے مشن کو ترک کر دوں تو کبھی میں ایسا نہ کروں گا۔ کیونکہ میرا مشن اللہ تعالےٰ کی طرف سے ہے۔"

اس پر ایذاد ینے والوں کے ظلم و ستم کی کوئی حد نہ رہی۔ جس درندگی کا اظہار انہوں نے کیا اس کی مثال صرف ان مظالم ہی میں مل سکتی ہے جو صرف تاریک ترین آریا یا ہیلیجیا قوم کی طرف سے مسیحیت میں ہوتے رہے۔ انہوں نے کہا کہ "اے محمد جان لے کہ ہم وعظ و نصیحت سے تجھے روکنا کبھی موقوف نہ کریں گے جب تک کہ تو یا ہم ہلاک نہ ہو جائیں۔" لیکن کوئی دھمکی، کوئی ظلم، کوئی وحشیانہ دشمنی و مخالفت پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک سچے خدا کا پیغام لوگوں کو پہنچانے سے رکاوٹ کا موجب نہ ہوئی۔ تمام مخالفتوں کے باوجود نو مسلمین کی تعداد دن بدن بڑھتی چلی گئی۔ عام امور زندگی میں کثیر التعداد پیروں کے علاوہ اب آپ کے ساتھ واعظین

کا ایک منتخب گروہ تھا جو جہلا پر مشتمل نہ تھا بلکہ حمزہؓ ، ابوبکرؓ ، عمرؓ اور علیؓ جیسے توی قابل اور بیش بہا انسان تھے۔

اس بات نے دشمن کو اس پر آمادہ کر دیا کہ اسلام پر ایک فیصلہ کن ضرب لگائے۔ اور مکہ میں اسے کچل کر رکھ دے۔ انہی ایام میں ابوطالب اور خدیجہؓ تھوڑے تھوڑے وقفہ کے بعد فوت ہو گئے۔ اول الذکر کی فوتیدگی سے محمد صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنا جوانی کا سرپرست کھو دیا جو ہمیشہ آپؐ کے اور آپکے دشمنوں کے مابین حائل رہتا تھا۔ خدیجہ رضی اللہ عنہا کی وفات سے جو ضرب آپؐ کو پہنچی وہ اور بھی زیادہ ناقابل تلافی تھی " وہ ہمیشہ امید اور تسلی کا فرشتہ بنی رہتی تھی "۔ آپؐ اپنی وفات تک اس کی محبت اور فدائیت کی یاد دل میں تازہ رکھتے تھے۔

اپنے پیروؤں کے قتل عام سے ڈرتے ہوئے آپؐ نے انہیں مدینہ چلے جانے کا مشورہ دیا۔ خاندان بر خاندان ہجرت کر گئے اور اس تمام عرصہ میں دشمن نے اپنے مظالم میں کوئی کمی نہ کی۔ اور اس عظیم انسان اور مقدس ہستی کی زندگی کو ختم کرنے کے لئے ایک سفاک کا خنجر کرایہ پر لیا گیا۔ آخر کار پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے بھی مدینہ میں پناہ گزین ہونے کا فیصلہ کر لیا۔

## آپ کے کیرکٹر کی ایک جھلک

آپ کے ناقابل اصلاح دشمنوں نے جب آپ کا سختی سے تعاقب کیا تو دو شاندار واقعات ظہور پذیر ہوئے۔ آپؐ کے ساتھ آپؐ کا ایک ہی دوست ابوبکرؓ تھا۔ دونوں نے ایک غار میں پناہ لی۔ جس کا منہ بہت ہی تنگ تھا۔ دشمن نزدیک آتا چلا جا رہا تھا۔ اور وہ ہر کونہ اور گوشہ میں نہایت باریک بینی کے ساتھ اپنے شکار کی تلاش میں منہمک تھے۔ اس وقت ابوبکر رضی اللہ تعالٰے نے مایوسی کے عالم میں کہا " اے محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہم تو صرف دو آدمی ہیں۔ ہم اس قدر بڑے گروہ کے ساتھ جنگ کیونکر کر سکینگے "۔ آپؐ نے نہایت تحمل اور اطمینان کے ساتھ جواب دیا " بھائی ایسا نہیں بلکہ ہم تین ہیں کیونکہ خدا بھی ہمارے ساتھ ہے "۔ اور چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ کیونکہ ایک چھوٹی سی مکڑی نے نہایت عجلت کے ساتھ غار کے منہ پر جالا تن دیا۔ اور جب ایک تعاقب کرنے والے نے اس کو دیکھا تو اس نے کہا " وہ یہاں نہیں ہو سکتے۔ کیونکہ دیکھو غار کے منہ پر مکڑی کا جالا موجود ہے اور کوئی شخص ایسی حالت میں غار کے اندر نہیں جا سکتا "۔ ایک اور موقعہ پر ایک وحشی اور خونخوار جنگجو نے آپؐ کو دیکھ لیا اور آپؐ کے پیچھے دوڑا۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ نے پھر حوصلہ چھوڑ دیا۔ وہ چلائے کہ ہم مارے گئے۔ آپؐ نے فرمایا کہ " ڈرو نہیں خدا ہماری حفاظت کرے گا "۔ اس پر جونہی وہ تعاقب کرنے والا آپؐ کے قریب پہنچا اس کا گھوڑا ایکلخت ڈر کر گر پڑا۔ اس نے اچانک خوفزدہ ہو کر اسی انسان سے معافی مانگی جس کو وہ مارنے

کے لئے آیا تھا۔ اور یہ درخواست فوراً منظور کرلی گئی۔

ایسے قریب ترین بچاؤ کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ پہنچے لیکن تاریخ بتاتی ہے کہ ایک وفادار ملاح کی طرح آپؐ مکہ میں اس وقت تک اپنی جگہ سے نہیں ہلے جب تک آپؐ کے تمام پیرو محفوظ نہ ہوگئے۔ اس کے بعد آپؐ وہاں سے نکلے۔

مدینہ میں محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی قابل ذکر واقعات سے معمور تھی۔ لیکن اس کے بغیر ہی وہ ایک کامیاب زندگی تھی۔ اس جگہ ہم آپؐ کو لوگوں کا بادشاہ انسانی قلوب پر حکمران، سردار، قانون دان اعلیٰ مجسٹریٹ کی حیثیت میں پاتے ہیں۔ ان تمام بڑائیوں کے باوجود اپنے آپ کو بڑا ظاہر کرنے کی کوئی بات آپؐ میں نہیں تھی۔ بلکہ آپ غریب الطبع اور متحمل مزاج ہی نظر آتے ہیں۔ آپؐ نے ایک مسجد بنائی اور اپنے ہاتھ سے اس کی تعمیر میں امداد دی۔ ایک خطبہ میں آپؐ نے فیاضی پر بحث کی۔ آپؐ کے نزدیک ہر نیک کام فیاضی میں داخل ہے۔ اپنے بھائی سے ہنسکر بولنا بھی فیاضی میں داخل ہے۔ اپنے ساتھیوں کو یہ نصیحت کرنا کہ وہ نیک کام کریں خیرات دینے کے برابر ہے۔ ایک بھولے بھٹکے کو صحیح راستہ پر ڈالنا فیاضی ہے۔ اندھے کو امداد دینا فیاضی ہے۔ رستہ سے پتھر اور کانٹے اور دیگر رکاوٹ کی چیزیں دور کرنا فیاضی ہے۔ پیاسے کو پانی پلانا فیاضی ہے۔ واشنگٹن اروِنگ لکھتا ہے کہ زبان کی فیاضی جو سب سے زیادہ اہم چیز ہے اور جسکو سب سے کم تربیت دی گئی ہے۔ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس کی بھی ویسی ہی تعلیم دی ہے جیسے اور چیزوں کی۔

مدینہ میں یہودی، خطرے کا ایک اہم عنصر بن گئے۔ انہوں نے اپنے آپ کو نئے مذہب کے دشمنوں کی صف میں کھڑا کر دیا۔ اور پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پیروؤں کے لئے بہت کچھ مصائب اور نقصان کا موجب ہوئے۔ ان کی امداد سے قریش مکہ کی دشمنیاں یہاں بھی پہنچ گئیں۔ ابھی پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم اس شہر میں پوری طرح آباد بھی نہ ہوئے تھے کہ یہ خبر پہنچی کہ قریش کی فوج آپ کے ساتھ جنگ کرنے کے لئے آرہی ہے۔

وہ شخص جس نے عمر بھر کبھی کوئی ہتھیار نہ چلایا ہو جس کے لئے انسانی دکھ اور تکلیف کا منظر نہایت درد اور رحم پیدا کرنے کا موجب تھا۔ اور جو عام مردانگی کے تمام اصولوں کے خلاف اپنے بچوں اور شاگردوں کی وفات پر زار وقطار رو دیتا تھا۔ اور جس کا کیرکٹر ہمیشہ ایسا نرم اور گداز رہا کہ آپؐ کے دشمن آپؐ کو نسوانی کیرکٹر رکھنے والا قرار دیتے تھے۔ یہ شخص اب مجبور ہوگیا کہ صورت حالات کے پیش نظر اور اپنے میلان طبع کے خلاف دشمن کے حملوں کو تلوار کے زور سے روکے۔ اپنے پیروؤں کو حفاظت خود اختیاری

کے لئے منظم کرے اور اکثر اوقات مفسدانہ اور اچانک حملوں کی خبر لانے کے لئے مہمیں بھیجتا رہے ایسے کئی حملے مدینہ پر کئے گئے۔ لیکن آخر کار فتح مسلمانوں کو ہوتی تھی۔ جنگ بدر تاریخ میں مشہور رہے۔ جو حیثیت ملوین برج کی فتح کو مسیحیت میں حاصل ہے وہی حیثیت اسلام میں جنگ بدر کو حاصل ہے۔ دشمن اس شکست سے اور بھی غضبناک ہو گیا اور اس نے ایک قسم کی گوریلا جنگ کے ذریعہ سے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے پیروؤں کو گھیر لیا۔ واشنگٹن ارونگ نے ایک قابل یادگار واقعہ کا ذکر کیا ہے۔ جو اسی اثنا میں وقوع پذیر ہوا۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن ایک درخت کے سایہ کے نیچے اپنے کیمپ سے کچھ فاصلہ پر سو رہے تھے یکایک ایک آواز کے آنے سے آپؐ جاگ اٹھے۔ اور جب آپؐ نے آنکھیں کھولیں تو ایک جنگجو دشمن تلوار کھینچے ہوئے آپؐ کے سر پر کھڑا تھا وہ پکارا کہ "اے محمدؐ اب تجھے میرے ہاتھ سے کون بچا سکتا ہے؟" آپ نے نہایت تسلی اور اطمینان سے جواب دیا کہ "خدا بچا سکتا ہے"۔ یہ سننا تھا کہ اس وحشی بدو پر ایک لرزہ طاری ہوا۔ اور تلوار اس کے ہاتھ سے گر پڑی۔ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فوراً اسے اٹھا لیا اور اسے ہلاتے ہوئے کہا "اے واثور اب تجھے کون بچا سکتا ہے؟" اس نے جواب دیا "افسوس کوئی نہیں بچا سکتا"۔ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "پھر مجھ سے رحمدل بننا سیکھو" اور تلوار اسے واپس کر دی۔

جنگ احد کے موقعہ پر اتنی مسلمانوں کو تکلیف پہنچی۔ لیکن آخری حملہ میں جو شہر مدینہ پر کیا گیا دشمن کو بھاری نقصان کے ساتھ پسپا کر دیا گیا۔ ان تمام جنگوں میں یہ یاد رکھنا چاہیئے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی جارحانہ طریق اختیار نہیں کیا۔ آپؐ کے مدنظر صرف بے رحم دشمن سے اپنے پیروؤں کو بچانا اور ان کی حفاظت کرنا تھا اپنی افواج کے سرداروں کو آپؐ نے جو ہدایات دیں وہ آپؐ کی شرافت کے نشانات ہیں ہے یہ آپؐ نے فرمایا۔" ان نقصانات کا بدلہ لینے کے لئے جو ہمیں پہنچائے گئے بے ضرر خانہ نشین لوگوں کو ضرر نہ پہنچایا جائے۔ عورتوں کی کمزوری کی وجہ سے انہیں چھوڑ دیا جائے۔ دودھ پیتے بچہ کو دکھ نہ دیا جائے۔ نہ ہی صاحب فراش بیمار کو تکلیف دی جائے۔ غیر محارب باشندوں کے مکانات کو گرانے سے احتراز کرو۔ ان کے سامان زیست مت ضائع کرو۔ نہ ہی ان کے پھلدار درختوں کا نقصان کرو۔ اور کھجور کے درخت کو مت چھیڑو"۔

پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کا برتاؤ بہت رحیمانہ تھا۔ آپؐ نے اپنے سخت ترین دشمنوں پر جو رحم کئے ان کی بے شمار مثالیں پیش کی جا سکتی ہیں۔ یہاں ایک دو ایسی مثالوں کا بیان کر دینا کافی ہوگا۔ ایک مرتبہ جب آپؐ کی ایک صاحبزادی جن کے حمل کے تھوڑے ہی دن باقی تھے ایک اونٹ پر چڑھی ہوئی تھیں تو جبار

نامی ایک قریش نے اپنا نیزہ اس تیزی سے اُن پر پھینکا کہ وہ زمین پر گر پڑیں اور آخرکار شہید ہو گئیں۔ جب مکہ فتح ہوا تو وہ گرفتار ہو کر آیا۔ لیکن آنحضرتؐ کے سامنے آتے ہی اس نے اپنے آپ کو آپؐ کے رحم پر چھوڑ دیا۔ غلطی بہت بڑی۔ جرم نہایت ظالمانہ تھا۔ لیکن نقصان آپؐ کی ذات سے تعلق رکھتا تھا۔ اس کو غیر مشروط معافی دے دی گئی۔ پھر اس یہودیہ عورت کو جس نے خیبر میں آپؐ کی جان پر حملہ کیا تھا۔ اور عکرمہ بن ابوجہل کو بھی جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خطرناک دشمن تھے معافی دے کر آزاد کر دیا گیا۔

اب جلد ان ایام کی طرف آنا چاہئے جب محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مکہ میں ایک فاتح کی حیثیت سے داخل ہوئے۔ وہ جو پہلے کسی وقت وہاں سے ترک وطن کر گئے تھے اب اپنے مشن کو رحم کے کاموں سے ثابت کرنے کے لئے آئے۔ وہ شہر جس نے آپؐ کے ساتھ ایسا ظالمانہ برتاؤ کیا تھا۔ آپؐ کو اور آپؐ کے وفادار ساتھیوں کو وہاں سے نکالا تھا۔ کہ وہ اجنبیوں میں جا کر پناہ گزیں ہوں۔ جنھوں نے ہاتھ نہ اٹھانے والے مردوں اور عورتوں پر ظالمانہ حملے اور بے جان مردوں کے ساتھ بھی وحشیانہ برتاؤ کر کے نسلِ انسانی کو ذلیل کیا۔ اب بالکل آپؐ کے رحم پر تھے لیکن فتح کے وقت ان کی برائی بھی یاد نہ رہی۔ اور مکہ کی آبادی کو عام معافی دے دی گئی۔ اس فتح کے متعلق نہایت صحیح طور پر یہ کہا گیا ہے اگرچہ بڑی بڑی فتوحات کی کہانیاں اور داستانیں یاد ہیں۔ لیکن اس فتحمندانہ داخلہ کی طرح کوئی فتح نظر نہیں آتی۔

اور اب ایک ایسا نظارہ دیکھنے میں آیا جس کی نظیر تاریخ عالم میں دیکھنے میں نہیں آتی۔ جوق در جوق لوگ آتے ہیں اور محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا دین اختیار کرتے چلے جاتے ہیں۔ کوہ صفا پر بیٹھ کر آپؐ وہی پرانی بیعت لے رہے تھے جو قبل ازیں اسی جگہ مدینہ والوں سے لی تھی۔ کہ وہ اللہ کے سوا کسی چیز کی عبادت نہ کریں گے۔ وہ چوری۔ زنا کاری اور دختر کشی کے مرتکب نہ ہوں گے۔ جھوٹ نہ بولیں گے۔ اور نہ ہی عورتوں کے متعلق کوئی بُری بات منہ سے نکالیں گے

اب محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا مشن پورا ہو چکا تھا۔ آپؐ نے ایک ایسی قوم کو جو بربریت میں ڈوبی ہوئی تھی اٹھا کر۔ پاکیزگی، شرافت اور انسانیت اور روحانی عظمت کی چوٹیوں پر پہنچا دیا۔ آپؐ نے انہیں غیر متحد پایا اور ایک عظیم الشان برادری کے رشتہ میں منسلک کر دیا۔ آپؐ نے انہیں تنزل کی حالت اور خطرناک توہم پرستی میں پایا۔ اور ان کے دلوں کو سچے اور محبت کرنے والے خدا پر ایمان سے بھر دیا۔ سید امیر علی لکھتے ہیں: "وہ غریب معلم جسے اگلے دن اپنے پیدائشی شہر سے باہر نکالا جا رہا تھا اور اس جگہ سے پتھراؤ کر کے اسے نکالا گیا جہاں وہ خدا کے پیغام کو سنانے کے لئے گیا۔ اس نے نو سال کی قلیل مدت میں اپنی قوم کو اخلاقی اور روحانی تنزل کی انتہائی گہرائی سے

نکال کر پاکیزگی اور انصاف کے اعلیٰ تصور تک پہنچا دیا۔

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا آخری سال مدینہ میں صرف ہوا۔ عمر کی آخری منازل میں آپؐ کے دل و دماغ کا سکون اور اطمینان شاندار تھا۔ اگرچہ آپؐ کی طاقت زائل ہو رہی تھی تاہم آپؐ اپنی رحلت سے پہلے تین دن عام نمازوں کی امامت کراتے رہے۔ آخری وقت جب آپؐ مسجد میں تشریف فرما ہوئے۔ آپؐ کے دو چچازاد بھائی علیؓ اور فضلؓ بن عباسؓ آپؐ کو سہارا دیئے ہوئے تھے۔ آپؐ کے چہرے پر ایسی دل خوش کن مسکراہٹ تھی جس کو بیان نہیں کیا جا سکتا اور جسکو ان سب لوگوں نے دیکھا جو آپؐ کے ارد گرد تھے۔ پیر کے دن ۱۲ ربیع الاول ۱۱ھ مطابق ۸ جون ۶۳۲ء کو بوقت دوپہر جب آپ آہستہ آہستہ نماز پڑھ رہے تھے اس عظیم الشان نبی کی روح پرواز کر کے اللہ تعالیٰ کی بابرکت رفاقت میں جا پہنچی۔ اس طرح بقول سید امیر علی ایک ایسی زندگی ختم ہو گئی جو شروع سے آخر تک خدا اور انسانیت کی خدمت میں صرف ہوئی۔ کیا کوئی دوسرا ایسا انسان ہے جس کا مقابلہ اس زندگی کے تمام ابتلاؤں اور آزمائشوں کے ساتھ کیا جا سکے؟ کیا کوئی دوسرا ایسا شخص ہے جو دنیا کی آگ میں کود کر اس سے اس طرح صحیح و سلامت باہر نکل آیا ہو؟ یہ غریب طبع معلم عرب کا بادشاہ ہو گیا۔ کسریٰ ایران اور قیصر روم کے برابر اس کا رتبہ ہو گیا۔ اور وہ ایک قوم کی قسمت کا فیصلہ کرنے والا بن گیا۔ لیکن وہی سپرٹ کی بردباری، وہی روحانی شرافت اور دل کی پاکیزگی وہی سادہ چال چلن اور احساس کی نزاکت اور شائستگی اور فرض کی سخت پابندی جس نے الامین کا خطاب آپؐ کو دلایا تھا۔ اور جس کا آپ خود سختی سے امتحان لیتے رہتے تھے ہمیشہ آپؐ کے کیرکٹر کی نمایاں خصوصیات بنے رہے۔ ایک ایسی فطرت جو ایسی پاکیزہ، ایسی نرم اور اس کے ساتھ ہی قدر بہادر ہے نہ صرف دلوں میں عزت و وقار کو پیدا کرتی ہے بلکہ اس سے محبت پیدا ہوتی ہے۔ بڑوں کی عزت، چھوٹوں اور غریبوں پر آپ کی شفقت اور آگے بڑھنے والوں کا وقار آپؐ کی عالمگیر عزت اور تعریف کا موجب ہوا۔

ہاں اس طرح اور ایسی حالت میں اس عظیم الشان انسان کی روح نے اعلیٰ علیین کی پرواز کی لیکن آپ کی یاد ہمیشہ تازہ ہے۔ آج بھی آپ اس شاندار مذہب کے ساتھ زندہ ہیں جس کی تعلیم آپؐ نے دی۔ وہ مذہب جو ہستی باری تعالیٰ اور توحید الٰہی پر زور دیتا ہے۔ وہ مذہب جو خدا اور انسان کے مابین کسی وسیلہ کو تسلیم نہیں کرتا۔ وہ مذہب جو اخلاقی، تمدنی اور روحانی قوانین کا نہایت مکمل اور عملی ضابطہ دنیا کو دیتا ہے جو اس سے پہلے دنیا نے نہیں دیکھا وہ مذہب جو ترک دنیا کی تعلیم نہیں دیتا۔ وہ مذہب جو اللہ تعالیٰ کے رحم اور شفقت کا اعلان کرتا ہے۔

یہ اسلام ہے جس میں اخلاق کی سادگی، فلسفہ کی گہرائی، تصور کی بلندی، عملی ضابطہ، خواہشات کی پاکیزگی، اور

انسانی دل و دماغ کو زبردست اپیل کے ذریعہ سے انسان کی تکمیل ہوتی ہے - اور ایک کامل و مکمل زندگی بسر کرنے کے لئے ضروری ہے کہ انسان اسلام کو قبول کرے -

---

# حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور مغرب

## لیکچر تقریب مولود النبی صلی اللہ علیہ وسلم

(از مسٹر محمد ایوب آئی - سی - ایس)

یور ایکسیلنسی - لیڈیز و جنٹلمین !

جب میں نے سابق مقررین کی فاضلانہ تقریریں اور ان شاندار کلمات تحسین کو سُنا جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ کے متعلق کہے گئے تو میرے دل میں اس عظیم الشان جرمن مستشرق نولڈیک کی یاد تازہ ہو گئی جس نے ایام نوجوانی میں حکومت اسلامیہ کی تاریخ لکھنے کا ارادہ کیا اور کئی سالوں کی محنت کے بعد مایوسی کے ساتھ اس کام کو ترک کر دیا کیونکہ جیسا کہ اس نے کہا محمد (صلعم) کے کیرکٹر کو وہ اطمینان بخش طریق سے واضح نہ کر سکا -

اگر آج رات میں بھی عاجزانہ طور پر نولڈیک کی اس خود بے اعتمادی میں شرکت کا اظہار کروں تو اس کی یہ وجہ نہیں کہ اس مضمون سے دلچسپی پیدا کرنے اور رائے زنی کے لئے کوئی تازہ مسالہ میرے پاس نہیں - اس مضمون پر سیر حاصل بحث کرنے اور بانی اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی کئی قسم کی سرگرمیوں اور کامیابیوں کو پورے طور پر واضح کرنے کے لئے نصف درجن سے زیادہ مقررین کی ضرورت ہے -

میرے نزدیک اس جذب و کشش رکھنے والے انسان کی کچھ کم شاندار فتوحات نہیں جو غیر مسلموں اور بالخصوص اہل مغرب کے قلوب کو متاثر کرنے کا موجب ہوئی ہیں - اور میں چاہتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق یورپین مورخین کے بدلتے ہوئے رویہ پر نہایت اختصار کے ساتھ نظر ڈالوں - محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کبھی ان شخصیتوں میں سے نہیں سمجھے گئے جنھیں دنیا بھلا سکتی ہے - مسیحی آپ کی تعلیمات کو بُرا بھلا کہیں - آپؐ کے کیرکٹر پر حملہ آور ہوں یا آپؐ کے اسم گرامی کو معرض سب و شتم ٹھیرائیں لیکن جس چیز کو وہ نہیں کر سکتے وہ یہ ہے کہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم یا آپؐ کے مذہب کو کبھی بھلا نہیں سکتے - محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے متعلق

یورپ کے ابتدائی بیانات کوئی اہمیت نہیں رکھتے۔ ان میں سے کوئی بھی براہ راست علم پر مبنی نہیں۔ نہ ہی ان لوگوں کے دل بغض و حسد سے پاک ہیں جن کو یہ نظر آ رہا تھا کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم ان کے مذہب کے خطرناک دشمن ہیں ان کے نزدیک آپؐ (نعوذ باللہ) . . . . . . . انسان تھے۔ یہ امر کہ بہت سے علم و شائستگی رکھنے والے انسانوں نے ایسے غلط خیال کو اپنے دلوں میں جگہ دی ہے یہاں تک کہ ڈینٹے جیسا شخص بھی اس سے اوپر نہ اٹھ سکا اس حقیقی خطرہ کا ایک زبردست ثبوت ہے۔ جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات سے مسیحیت کو لاحق تھا اور زندگی اور موت کی اس کشمکش کا اظہار ہے جو ازمنہ متوسط میں اسلام اور مسیحیت کی دنیوی طاقتوں میں رونما ہوئی لیکن محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حقیقت کو پہچاننے سے کبھی بھی انکار نہیں کیا گیا۔ ایک وقت آیا جب یورپ خود اپنی مذہبی جنگوں سے اکتا چکا تھا۔ اور کلیسیا کے احکام و تعلیمات کے قابل استثنا ہونے پر بحث شروع کردی اٹھارھویں صدی کے منکرین لوتھر اور کالوین سے بھی ایک قدم آگے نکل گئے۔ انہوں نے غیر مذاہب کا مطالعہ شروع کردیا۔ اور ان کی معقولیت اور اہمیت پر زور دینے لگ گئے۔ غیر مذاہب کے ساتھ اس فیاضانہ برتاؤ کا دائرہ انہوں نے کسیقدر جھجکتے ہوئے اسلام تک بھی وسیع کر دیا ۱۷۳۴ء میں سیل نے اپنا ترجمۂ قرآن شائع کیا۔ ڈی بولینولیز (De Boullainvilliers) نے اپنی کتاب "لائف آف محمد" میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک دانا اور روشن خیال حکمران قرار دیا۔ ساوری نے اپنے ترجمۃ القرآن میں جو ۱۷۵۲ء میں شائع ہوا محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی مذہبی اور سیاسی کامیابیوں پر حیرانی اور تعجب کا اظہار کیا۔ اور آپ کو ان عظیم الشان انسانوں میں سے قرار دیا جو صفحہ ہستی پر شاید ہی کبھی آئے ہوں۔ یہ سچ ہے کہ روشن خیال مفکرین میں بھی والٹیر اور ڈیڈروٹ نے اس نقطۂ خیال کو تسلیم نہیں کیا۔ لیکن خیالات کا رخ اسلام کی حمایت میں ہو چکا تھا اور گبن۔ کارلائل اور لین پول ان مشہور و معروف انگریز مصنفین میں سے ہیں جن کی تحریرات کے غیر فانی صفحات ہمیں تاریخ اسلام کے مطالعہ کی طرف متوجہ کرتے اور محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ اور آپ کے کاموں کی قدر و قیمت کو دیانتداری اور عزت و توقیر کے ساتھ پہچاننے کی ہدایت کرتے ہیں۔ جو مسیحی مناظرین کے توہین آمیز خیالات سے بالکل مختلف ہے۔

اسی اثنا میں ایک اور چیز اسلام کی امداد کے لئے آئی۔ انیسویں صدی کے وسط میں یورپ میں سائنٹفک مورخین کا مسلک شروع ہوا۔ جو تمام تہذیبوں کا براہ راست مطالعہ کرنے اور اپنی تحریرات میں حتی الامکان ذاتی بغض و تعصب سے آزاد رہنے کے خواہشمند تھے۔ اس اقدام عمل سے اسلام کو بہت بڑا فائدہ حاصل ہوا۔ عربی کی

مستند کتب پہلی مرتبہ یوربین فضلا کے مطالعہ میں آئیں اور ان کے ترجمے کئے گئے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کے متعلق بہت سی یادداشتیں جمع کی گئیں اور آپؐ کی زندگی کے بعض مشکل اور مغلق واقعات کو طویل اور باَمشقت تحقیقات سے واضح کیا گیا۔ ان سب قابل فضلا کے اسمائے گرامی کا ذکر بہت طوالت کا موجب ہوگا۔ لیکن میں دیلیاسن کی تصنیف کا ذکر کرنا ضروری سمجھتا ہوں اور اس کے بعد زمانہ حال کے مصنف Leoma Caelani کا جس نے اپنی شاندار تصنیف Annal idel Islam کے ذریعہ سے دنیائے اسلام پر بہت بڑے احسان کا بوجھ لاد دیا ہے۔

یوربین مورخین کی ان کوششوں کا اثر یہ ہوا کہ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی سیاسی عظمت ہمیشہ کے لئے قائم ہوگئی۔ آپؐ کی انتظامی قابلیت، آپؐ کی خوش اسلوبی اور سیاست دانی دُنیا پر ہویدا ہوگئی۔ ٹری گوجے۔ آرنلڈ اور ٹار اینڈرے جیسے زمانہ حال کے مصنفین نے بھی آپؐ کے کیرکٹر کی عظمت اور آپؐ کے الہام کی صداقت کو تسلیم کیا۔ لیکن ایک چیز ابھی باقی ہے۔ یوربین مصنفین خواہ وہ کسی ملک اور کسی مسلک سے تعلق رکھتے ہوں ابھی تک مسیحی عینک کے بغیر محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھ سکتے۔ جب تک آپ مکہ میں ایک ستم رسیدہ معلم کی حیثیت میں رہے آپؐ ہر طرح قابل تعریف ہیں لیکن جب مدینہ میں ایک سلطنت قائم کرنے اور اسلامی حکومت کا بنیادی پتھر رکھنے کی دعوت کو آپ قبول کرتے ہیں تو یوربین نظروں میں آپ گر جاتے ہیں۔ کیونکہ ان کے نزدیک آپ مقدس رستہ سے ہٹ گئے۔ اور مسیح کے نمونہ کی پوری طور پر پیروی نہ کر سکے۔ یہ حیرت کی بات ہے کہ آرنلڈ ٹائن بی بھی جو اسلامی تاریخ کا مشرق قریب میں بہت بڑا عالم ہے۔ اسی خیال کا مالک ہے۔ ٹائن بی نے اپنی تازہ ترین تصنیف "سٹڈیز آف ہسٹری" میں لکھا ہے" کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی یہ بدقسمتی تھی کہ بجائے اس کے کہ سیزر کا شکار ہو کر اپنے پیغمبرانہ پیغام پر اپنے خون کی مہر کرتا اس نے خود عرب کا سیزر بن کر اپنے پیغمبرانہ پیغام کا ساتھ دیا۔ اور اس طرح اس کی پیغمبرانہ حیثیت کو بگاڑ دیا "

اس سوال کا ہمارے دل میں پیدا ہونا ضروری ہے کہ آیا مغرب اسلام کو قبول کرے گا اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مذہب کی پیروی کرے گا؟ (اس سوال کا جواب میں امام صاحب ووکنگ کے سپرد کرتا ہوں)۔ جو میرے بعد تقریر کریں گے۔ لیکن اس قدر میں کہہ دینا چاہتا ہوں کہ یورپ کا اسلام قبول کرنا صرف پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے کیرکٹر اور آپ کے کاموں کی صحیح تاریخی قدر و قیمت مقرر کرنے پر منحصر نہیں۔ یہ چیز جیسا کہ ہمارے صدر نے اپنے تمہیدی ریمارکس میں بتایا ہے زیادہ تر اسلام کی اس قیمت پر منحصر ہے کہ اسے موجودہ زمانہ کے مشکل مسائل کا واحد حل قرار دیا

جائے۔ یہ امر کہ اس لحاظ سے بھی مستقبل شاندار نظر آتا ہے۔ اس بارہ میں میرے دل میں کوئی شک وشبہ موجود نہیں اسلام اپنی فطرت اور تاریخ کے اعتبار سے مشرق ومغرب کے مابین ایک درمیانی واسطہ ہے اور ایشیائی اور مغربی لوگوں کے مابین اس مفاہمت اور اشتراک کے پیدا کرنے کے لئے جو دنیا میں قیام امن کے لئے از حد ضروری ہے کسی اور چیز کے بجائے اس ایک چیز کی طرف ہماری نظر زیادہ تر ہے جیسا کہ پروفیسر گبس نے اپنی کتاب "ودراسلام" میں لکھا ہے "ہمیں مغربی تہذیب کے توازن کو جو یورپ کی اصطلاحی ترقی کی یکطرفہ خاصیت کی وجہ سے برقرار نہیں رہا دوبارہ درست کرنے اور اسے یورپین قومیت کی حد سے بڑھی ہوئی افراط سے بچانے کے لئے ہمیں اسلامی سوسائٹی کا انتظار کرنا چاہئیے" پھر یہ اسلام ہی ہے جس کی طرف رنگ کی رکاوٹ کو دور کرنے اور نسلی تباغض وتحاسد کے سوال کو حل کرنے کے لئے ہمیں دیکھنا ضروری ہے۔ کیونکہ بقول گبس کوئی دوسری ایسی سوسائٹی نہیں جس نے نسل انسانی کی اس قدر اور اتنی مختلف اقوام کو حیثیت، موقع اور اقدام عمل میں مساوات دیکر ان میں اتحاد کا سامان پیدا کرنے میں ایسی شاندار کامیابی حاصل کی ہو۔

بالآخر یہ اسلام ہی ہے جس کی طرف ہم نے کمیونزم اور سرمایہ داری کے معاندانہ طریقوں کے مابین راہ اتحاد پیدا کرنے کے لئے دیکھنا ہے۔ کیونکہ میرے نزدیک اسلام ہی ایک ایسا نظام عمل ہے جو ذاتی جائداد کے مالکانہ حق کو تسلیم کرتا اور ان فرائض اور ذمہ داریوں کا ایک عملی رستہ پیش کرتا ہے۔ جو ایسی مالکانہ حیثیت پر اثر ڈالنے والا ہے۔ محمد رسول اللہ صلعم کی مذہبی اور سیاسی روح اور اسلام کی سادگی اور قوت بہت بڑی چیزیں ہیں یہ تین مغرب کو اسلام قبول کرنے کے لئے یہ چیزیں کافی نہیں۔ مجھے یقین ہے کہ فیصلہ کن بات یہ ہو گی کہ کیا ہم خود پیغمبر خدا صلعم کے سچے اور قابل پیرو ہو سکتے ہیں؟ کیا ہم خود اپنی زندگی میں اس اخوت اور جمہوری احساس کا نقشہ پیش کر سکتے ہیں اور اس رواداری اور کشادہ دلی کا اثر اپنی زندگیوں میں دکھا سکتے ہیں جس کی اسلام نے بہترین تعلیم دی ہے

میں امید کرتا ہوں کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کے یوم ولادت کی یہ تقریب جسکے منانے کے لئے ہم یہاں جمع ہوئے ہیں اس کام کی یاد ہمارے دلوں میں تازہ کر دے گی۔ اور ہماری کوششوں کی ترقی کا موجب ہو گی خواتین اور بھائیو! میں اس کو بہت بڑا فخر سمجھتا ہوں کہ مجھے نہ صرف ایسے پاکیزہ موقع پر بلکہ ملک کے اس باوقار نمائندہ کی صدارت میں تقریر کرنے کے لئے کہا گیا جو از سر نو زندگی کی روح پھونکنے کے لئے بہت بڑا شاندار کام سرانجام دے رہا ہے۔

# محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نسل انسانی کیلئے اسوۂ حسنہ

## مساوات اور اخوت کا شاندار سبق

چھٹی صدی عیسوی میں جب دنیا جہالت اور بربریت کی تاریکیوں میں گھری ہوئی تھی۔ جب اخلاق اصول زندگی سے مفقود ہو گئے۔ قبائل کے مابین لڑائیاں اور جنگ پورے زوروں پر تھے۔ اور سب سے بڑھ کر مذہب نے ایک رہنما طاقت ہونے کی حیثیت سے اپنی اصل پاکیزگی کو کھو کر غیر ذی روح شکلوں اور بتوں اور مردوں کی پرستش کو اختیار کر لیا تھا اس وقت عرب کی ویران سرزمین میں مکہ کے قریش خاندان کے اندر ۱۲ ربیع الاول سنہ ۵۷۰ء کو عبداللہ کی نو تیدگی کے بعد ایک بیٹا اس کے ہاں پیدا ہوا جس کا نام محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) رکھا گیا جس کی بعثت کی خوشخبری پہلے صحائف میں دی جا چکی تھی۔ ظاہر نظر میں یہ لڑکا پیدائش کے وقت غریب معلوم ہوگا۔ کیونکہ دنیا کی روشنی میں آنے سے چند ماہ پہلے اس کا باپ فوت ہو چکا تھا۔ لیکن ظاہری بیکسی کے پردہ میں اس کے اندر ایسی عظیم الشان استعدادیں چھپی ہوئی تھیں جن کی وجہ سے اس کا عظمت وشان کی ان اعلیٰ بلندیوں پر پہنچنا ضروری تھا جو دنیا کی اخلاقی اور مذہبی اصلاح سے متعلق ہیں۔

محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی پر ریویو کرتے ہوئے قرآن کریم کو انسان نظرانداز نہیں کر سکتا جو اللہ تعالےٰ کے وہ الفاظ ہیں جو آپؐ کی ہدایت اور آپؐ کے خدا ترس پیروؤں کی رہنمائی کے لئے آپؐ پر نازل ہوئے یہ دونوں ایک دوسرے سے اس قدر گہرا تعلق رکھتے ہیں کہ ایک مصنف ان میں سے ایک کے اوپر بحث کرتے ہوئے بلاعمد بھی دوسرے کے تذکرہ کو چھیڑ دیتا ہے۔ کیونکہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی کو قرآن کریم کے مطابق ڈھالا گیا ہے۔ اگر قرآن کریم ایک اعلےٰ درجہ کا اصول ہے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی اس کا عملی مظاہرہ ہے۔ قرآن کریم کی کوئی آیت نازل نہیں ہوئی جب تک۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی میں کسی کام کے کرنے یا اس سے بچنے کی ضرورت پیش نہیں آئی۔ آپؐ کے افعال اور فروگزاشتوں سے انسان اللہ تعالیٰ کے اوامر ونواہی کو مطالعہ کر سکتا ہے جن کی قرآن کریم میں تعلیم دی گئی ہے۔ قرآن کریم فرماتا ہے اور یہ ایک تاریخی امر ہے کہ محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم ایک انسان تھے۔ اور جیسا کہ بعض لوگوں کا خیال ہے انسانیت

سے بالاتر ہستی نہ تھے - ایک یتیم لڑکے کی حیثیت سے اٹھکر اپنی اندرونی استعدادوں کی باقاعدہ اور سخت مشق کرتے ہوئے بتدریج آپ عرب کے بادشاہ بن گئے - ایسا کرنے میں آپؐ کو بے شمار آزمائشوں اور مشقتوں کا سامنا کرنا پڑا - جن سب کو آپؐ نے نہایت استقلال، بہادری اور مضبوطی کے ساتھ برداشت کیا - اور یہ ہر ایسے انسان کا حصّہ ہیں جو سادہ اور بے راہ انسانوں کو نیکی کے رستہ کی طرف لے جاتا ہے - بحث کی خاطر ہمارے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی کو پانچ زمانوں میں تقسیم کیا جا سکتا ہے : -

(۱) حلیمہؓ کے گھر میں آپؐ کی پرورش -

(۲) اپنے چچا ابو طالب کے ساتھ آپؐ کا زندگی بسر کرنا -

(۳) حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کے ساتھ بود و باش -

(۴) مکی زندگی -

(۵) مدنی زندگی -

جب محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے تو آپؐ کو دائی حلیمہؓ کے سپرد کیا گیا - جس نے آپکو دودھ پلایا - ایسی عقل اور سمجھ آپ کو دی گئی تھی کہ جب آپؐ حلیمہؓ کی گود میں پرورش پا رہے تھے اس وقت بھی آپؐ اس کی صرف ایک ہی چھاتی سے دودھ پیتے تھے - اور دوسری چھاتی اپنے رضاعی بھائی (یعنی حلیمہؓ کے بیٹے) کے لئے چھوڑ دیتے تھے - بچپن ہی میں آپؐ کی آئندہ عظمت کے نشانات آپ سے صادر ہوتے تھے - فطرتاً آپ بالکل سادہ مزاج، گفتگو میں صداقت شعار - معاملات میں دیانتدار اور پر خلوص عادات و اطوار میں کسر نفسی سے کام لینے والے - اپنے خیال میں پختہ اور اپنے مشن کے لئے نڈر واقعہ ہوئے تھے جوں جوں آپ کی عمر بڑھتی گئی - آپؐ کے دل و دماغ کے یہ خصائص بھی نشوونما حاصل کرتے چلے گئے اور پختہ واقعات کی صورت میں پورے طور پر ظاہر ہونے لگے - انہی خصائص کی وجہ سے آپؐ نے عربوں اور اپنے ساتھیوں سے الامین کا خطاب حاصل کیا - کبھی آپؐ نے اپنے ساتھیوں سے جھگڑا نہیں کیا اور نہ ہی ان کے پاس سے ایک جاذب قلب مسکراہٹ کے بغیر کبھی گزرے - آپ بولتے بہت کم تھے لیکن جب بولتے تھے تو پوری طاقت، سلاست اور صفائی کے ساتھ کلام کرتے تھے - اللہ تعالیٰ کی یاد کو بہت پسند کرتے تھے - اور اکثر اوقات درختوں کے سایوں میں بیٹھ کر اپنے خالق کے متعلق غور و فکر کیا کرتے تھے - اس طرح اگرچہ آپ ناخواندہ تھے تاہم صحیفۂ قدرت کے ان وسیع صفحات کو آپ پڑھا کرتے تھے

جو آپؐ کے سامنے کھلے پڑے تھے - اگرچہ عادات و اطوار کے لحاظ سے آپؐ غور و فکر کرنے والی طبیعت رکھتے تھے - تاہم آپؐ کبھی تارک الدنیا نہیں ہوئے - اور آپؐ کا یاد الٰہی میں مصروف ہونا معمولی مشاغل زندگی میں کبھی روک کا موجب نہیں ہوا۔

دوسرے درجہ پر ہم آپ کو ایک کاروباری انسان کی حیثیت میں دیکھتے ہیں - اکثر اوقات آپ کو تجارتی سفر پر شام - بصرہ اور طائف جانا پڑا - پہلے تو اپنے چچا ابوطالب کے ساتھ آپؐ گئے اور پھر تنہا حضرت خدیجہؓ کے ایجنٹ کی حیثیت سے تشریف لے جاتے رہے - آپؐ ان میلوں میں جو ہر سال حجاز میں رجب - ذی قعدہ - ذی الحجہ اور محرم کے مہینوں میں ہوتے تھے شامل ہوا کرتے تھے عربوں کا قاعدہ تھا کہ ان مہینوں میں ہتھیار رکھ دیتے اور ان میلوں میں مال و اسباب بیچ کر روپیہ فراہم کرتے تھے - شعرا اور مقررین بھی اس موقعہ پر آتے اور اپنے اپنے فن میں ایک دوسرے کا مقابلہ کرتے تھے - چونکہ آپ بہت ہوشیار اور عقلمند تھے اس لیئے ان اجتماعات سے انسانی کیرکٹر اور کاروبار کے کئی پہلوں کو معلوم کرلیا - لیکن وہاں جمع ہونے والے لوگوں کی بدافعالیوں اور شرارتوں اور تنازعات نے آپ کو بہت رنجیدہ کردیا - اور آپؐ اس سوچ میں پڑ گئے کہ ان برائیوں کا علاج آپ کس طرح کرسکتے ہیں - خدیجہ رضی اللہ عنہا کے ساتھ شادی کرنے کے بعد روٹی اور کپڑے کی فکر سے آزاد ہوکر آپؐ نے اللہ تعالےٰ کی یاد میں زیادہ وقت صرف کرنا شروع کردیا۔

## اسلام کے معنی

چالیس سال کی عمر میں جب آپؐ غار حرا میں نہایت انہماک کے ساتھ یاد الٰہی میں مصروف تھے - صداقت کا آفتاب آپؐ پر طلوع ہوا - محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے دل سے اس بات کو سمجھ لیا کہ کائنات پر تصرف رکھنے والا صرف ایک خدا ہے - اور تمام دکھائی دینے والی چیزیں اور وہ بھی جو خیال میں آسکتی ہیں اسی کی مخلوق اور اطاعت گزار ہیں اور وہی ایک عبادت کا حقدار ہے - کوئی دوسری ہستی ایسی نہیں جو اس کی مستحق ہو - آپؐ نے محسوس کیا کہ آپ کا یہ ایک ہی مشن ہے کہ توحید الٰہی پر ایمان لایا جائے اور اسی کی تعلیم دی جائے۔ وہ جو نہ کسی کا بیٹا ہے نہ کوئی اس کا بیٹا ہے - آپؐ کو ہدایت کی گئی کہ دانائی، حلیمی، اور پرامن طریقوں سے ان لوگوں کو ہدایت دیں جو اللہ تعالےٰ کے رستہ سے بھٹک کر بہت دور جاچکے ہیں - اس وقت سے آپ نے بے نظیر صفائی اور سادگی کے ساتھ توحید الٰہی کی تعلیم شروع کردی اور آپؐ نے بتایا

کہ رضائے الٰہی کی کامل متابعت امن پیدا کرنے کا ایک ذریعہ ہے۔ یہ ہے اسلام، نسل انسانی کا مذہب۔

محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس مذہبی عقیدہ کی تلقین میں ایسے وسیع القلب اور کشادہ دل واقعہ ہوئے تھے کہ اگرچہ آپؐ نے غلط کار اور لامذہب لوگوں کو ان کی متنزل حالت سے اٹھانے کے کام میں اپنے آپ کو وقف کر دیا تھا۔ تاہم آپؐ نے تمام پہلے نبیوں اور ان کے مقدس صحائف کی صداقت کو تسلیم کرنے اور ان کی اصلیت کو منجانب اللہ ماننے میں کوئی تامل نہ کیا۔ قرآن کریم نے آپ کو ایسا کرنے کا حکم دیا۔ اور آپؐ نے بلا کسی خوف تردد کے اس کی تعمیل کی۔ کیونکہ آپ کو اپنے مشن کے من جانب اللہ ہونے اور اس کی آخری کامیابی پر غیر متزلزل ایمان تھا آپؐ نے بتایا کہ تمام قدیم مذاہب کے انبیاؑ اپنے اپنے زمانوں کی ضروریات کے مطابق اسلام کی تعلیم دی اور کہ آپؐ اس کے آخری معلم ہیں جس کے زمانہ میں اسلام کی تکمیل ہو گئی۔ اور قرآن کریم فرماتا ہے" الیوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا۔ آج کے دن میں نے تمہارا دین تمہارے لئے کامل کر دیا۔ اور تم پر اپنی نعمت کامل کر دی۔ اور تمہارے لئے دین اسلام پر راضی ہو گیا۔

آپؐ نے صرف مذہبی عقائد کی تعلیم میں اپنے آپ کو مصروف نہیں رکھا۔ آپؐ کی توجہ تمدنی اور سیاسی مسائل کی طرف منعطف ہوئی۔ آپؐ نے قرآن کریم کے الفاظ میں نہایت بلند آواز میں یہ اعلان کیا کہ تمام مسلمان باہمی اخوت کے سلسلہ میں منسلک ہیں۔ اور سب کے حقوق و فرائض یکساں ہیں۔ آپؐ کے مذہب میں ایک مسلمان کو دوسرے مسلمانوں پر کوئی امتیاز حاصل نہیں۔ خواہ وہ دولت و مال کے اعتبار سے دوسرے سے کتنا ہی بڑا کیوں نہ ہو۔ ایک آقا اور غلام کے مابین مجلسی اور مذہبی لحاظ سے کوئی فرق ملحوظ نہیں رکھا گیا۔ یہ آج بھی روزانہ دیکھنے میں آتا ہے کہ ایک مسلمان بادشاہ اپنے نوکر کے قدموں میں جو اگلی صف میں نماز پڑھ رہا ہو اللہ تعالیٰ کے آگے سربسجود ہوتا ہے۔ ہندوستان کے غلام بادشاہوں کی تاریخ سے انسان معلوم کر سکتا ہے کہ غلاموں سے کس قسم کا برتاؤ کرنے کی آپؐ نے تعلیم دی۔ عورتوں کی حیثیت بڑھا دی گئی۔ ان کو مملوکہ جائداد یا غیر ذی روح سمجھنے کا خیال ترک کر دیا گیا۔ ان کو مردوں کے مساوی حقوق اور مراعات عطا کی گئیں۔ ان کو مختلف اشخاص سے مختلف حصص جائداد وراثت میں پانے کی اجازت دی گئی۔ غربا اور محتاجوں کے لئے اعلیٰ گنجائشیں پیدا کی گئیں۔ بری عادات مثلاً شراب خوری۔ جوئے بازی۔ سود خواری۔ ڈاکہ زنی۔ زنا کاری اور دختر کشی کی مذمت کی گئی۔ اور ان کو ممنوع ٹھیرایا گیا اور شراب سے پرہیز۔ کفایت شعاری۔ عصمت و عفت۔ کمانے کے جائز طریق مثلاً تجارت۔ سوداگری۔ اور انسانوں میں باہمی دوستانہ تعلقات کو واضح کیا گیا اور ان کی حوصلہ افزائی کی گئی

لیکن ایک نیا طریق خواہ کتنا ہی معقول اور خوبصورت کیوں نہ ہو ہمیشہ فوری قبولیت سے قاصر رہا ہے۔
اور یہی ہمارے آخری نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا حال ہوا۔ کہ جنگجو عربوں نے آپ کی سختی سے مخالفت کی
فی الحقیقت خدا کا مشنری اپنے مقصد میں آسانی سے کامیاب نہ ہوسکتا تھا۔ اللہ تعالےٰ قرآن کریم
میں فرماتا ہے:- ولنبلونکم بشیٔ من الخوف والجوع ونقص من الاموال والانفس
والثمرات۔ البتہ ضرور ہم تمہیں آزمائیں گے۔ کسیقدر خوف سے۔ بھوک سے۔ مالوں اور جانوں
اور پھلوں کی کمی سے۔ اعلیٰ خصائص ظاہر نہیں ہوسکتے۔ جب تک سخت آزمائش میں نہ ڈالا جائے۔
تین سال کی تبلیغ سے آپ کو صرف چالیس آدمی ملے جنھوں نے اسلام قبول کیا۔ ان میں سے اکثر اگرچہ
ابتداءً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جان لینے کے لئے بے نیام تلوار لے کر آتے تھے۔ لیکن آپؐ کی
پُر رعب شکل اور آپؐ کے مشن کی بلندی سے مرعوب ہوگئے۔ اور اپنی آزادی اور مرضی سے اسلام قبول
کرلیا۔ لیکن ایسے واقعات بہت شاذ تھے۔ تمام عرب قوم آپؐ کی دشمن اور مخالف تھی۔ انہوں نے آپؐ کو
پاگل۔ جادوگر۔ بگڑے ہوئے دماغ والا قرار دیا۔ لیکن محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان میں سے
کسی ایک بات کی بھی پرواہ نہیں کی۔ انہوں نے آپؐ پر پھبتیاں اڑائیں۔ آپؐ کے اصولوں پر تمسخر
واستہزا کیا۔ آپؐ پر تھوکا۔ آپؐ کے جسم مبارک پر خاک اور گند پھینکا۔ جب آپؐ نماز پڑھ رہے تھے
ایک اونٹنی کا غلیظ بچہ دان آپؐ کی گردن پر رکھ دیا گیا۔ اور آپ کی زندگی لینے کی سازش کی گئی۔ لیکن نبی
کریم صلے اللہ علیہ وسلم اپنے مشن میں پختہ تھے۔ اور اپنے بلند اصولوں سے ایک انچ بھی نہیں ہٹے۔ نہ ہی
آپؐ نے غلط کار لوگوں سے بدلہ لینے کی کوشش کی۔ بلکہ اس کے خلاف اپنے مشن کے عین مطابق آپؐ نے اپنے
عقائد کو زیادہ زور کے ساتھ پھیلانا شروع کیا۔ آہستہ آہستہ مدینہ کے لوگوں نے ہر سال حج کے موقعہ
پر اسلام قبول کرنا شروع کیا۔

## "ہم تین ہیں۔ اللہ ہمارے ساتھ ہے"

چونکہ عربوں کی طرف سے ایذا رسانی بہت بڑھ گئی۔ آپؐ نے بعثت سے تیرھویں سال ابوبکر صدیق
رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے ساتھ خفیہ طور پر مکہ کو ترک کر دیا۔ آپؐ نے خیال کیا کہ مدینہ میں آپ کے مشن کی
اشاعت کی بہترین گنجائش ہوگی۔ یہ دونوں یکہ و تنہا مسلمان مکہ سے ابھی تھوڑی ہی دور گئے تھے۔
کہ صبح طلوع ہوگئی۔ اور وہ دونوں ایک پہاڑی کی غار میں چھپ گئے۔ وہ دونوں تین دن وہاں رہے

عربوں نے ننگی تلواروں کے ساتھ شہر کا کونہ کونہ چھان مارا لیکن آپ کا کوئی پتہ انہیں نہ ملا۔ وہ غار کے منہ پر آ گئے۔ لیکن اس کے اندر داخل نہ ہوئے۔ ابوبکر رضی اللہ عنہ ان کو دیکھ کر ڈر گئے۔ اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا " ہم دونوں اس قاتل گروہ کا کوئی مقابلہ نہیں کر سکتے "۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا بہادرانہ اور فوری جواب یہ دیا کہ " ہم تین ہیں دو نہیں۔ کیونکہ اللہ ہمارے ساتھ ہے "۔ یہ ایک ہی مثال صفائی کے ساتھ آپ کی اس پختہ ایمانی کا اعلان کر رہی ہے جو اللہ تعالیٰ پر آپ کو تھا۔ بہرحال نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم بغیر کسی تکلیف کے مدینہ پہنچ گئے۔

مدینہ میں آپ کو بہت سے مسلمان مل گئے۔ جن کے ساتھ مل کر آپ نے اسلام کو پھیلانا شروع کیا وہاں آپ نے ایک مسجد بنائی اور اذان کا طریق ایجاد کیا۔ اس طرح مسلمانوں کی تعداد بڑھنی شروع ہو گئی لیکن یہاں بھی آپ کا تعاقب کرنے والوں نے آپ کو چین نہ لینے دیا۔ یہاں سے ہی آپ کو بدر اور احد کی جنگ کرنی پڑی جن میں سے ہر ایک میں زبردست افواج آپ کے مقابلہ پر تھیں لیکن آپ کو ان جنگوں میں عظیم الشان فتوحات حاصل ہوئیں۔ آپ نے خود عملاً ان جنگوں میں حصہ لیا۔ آپ کی زندگی میں ۷۵ لڑائیاں پیش آئیں۔ جن میں سے بعض میں آپ نے خود عملی حصہ لیا۔ اور اپنی فوج کی خود سپہ سالاری کی۔ اس طرح تمام عرب آپ کے زیر حکومت آ گیا اور لامذہبی اور بت پرستی کی جگہ اسلام نے لے لی۔

اس طرح گو آپ نے عرب کے دنیوی اور روحانی بادشاہ کی حیثیت اختیار کر لی۔ تاہم آپ بالکل سادہ اور نمائش سے مبرا اور پسندیدہ اور پختہ حقائق کے مالک تھے۔ کوئی فرضی باتیں نہ تھیں۔ اگرچہ آپ بہت بلند مرتبہ تھے۔ تاہم آپ نے کبھی اپنے کام خود سر انجام دینے میں تامل نہیں کیا کسی کام میں جو آپ خود کر سکتے تھے دوسروں سے آپ نے مدد طلب نہیں کی۔ آپ خانگی کاموں میں اپنی بیوی کی امداد کرتے تھے۔ اپنے بچوں سے محبت کرتے اور غلاموں، ملازموں اور محتاجوں پر مہربان تھے۔ زکوٰۃ کا طریق ایجاد کر کے آپ نے ضرورتمندوں کے لئے امرا کے مال سے فائدہ اٹھانے کا موقعہ پیدا کر دیا۔ آپ صابر اور بردبار تھے۔ اور اپنے پیرؤوں کو حکم دیا کہ نماز اور صبر کے ساتھ اللہ سے مدد مانگیں۔ آپ حد درجہ عفو کرنے والے تھے۔ اور اسیروں اور بدترین دشمنوں کو معاف کر دیتے تھے۔ غلاموں کی آزادی کو بہت بڑی نیکی قرار دیا گیا۔ اور اس کو اسلام میں بہت سے گناہوں کا کفارہ ٹھہرایا گیا۔ آپ بہت سادہ لباس پہنتے اور معمولی غذا کھاتے تھے۔ اکثر اوقات آپ کو چیتھڑے لگے ہوئے کپڑے پہنے ہوئے اور کئی دن

کے روزے اکٹھے رکھتے ہوئے دیکھا گیا۔ اپنے کپڑے اور جوتی کی مرمت آپ اپنے ہاتھوں سے کر لیتے تھے۔ آپ نے یہ کام اس لئے نہیں کئے کہ آپ کے پاس دوسروں سے کرانے کے ذرائع نہ تھے بلکہ اس لئے کہ سادہ زندگی اور اعلےٰ خیالات آپ کے اصول زندگی میں سے تھے۔ اگر آپ چاہتے تو شہنشاہانہ زندگی بسر کرتے۔ لیکن آپؐ نے صاف اور کھلے لفظوں میں اعلان کر دیا کہ آپ خزائن سلطنت کے صرف محافظ ہیں۔ اور کہ آپؐ کو اپنے آرام کے لئے اس میں سے ایک دمڑی بھی خرچ کرنے کا حق نہیں۔ آپؐ خود اپنی کمائی پر زندگی بسر کرتے تھے۔ وفات کے وقت قرضہ ادا کرکے اور ایک سائل کو دے کر صرف اتنا ہی سامان آپؐ کے ہاں بچا جو آپ کی تجہیز و تکفین کے لئے کافی ہی تھا۔ پس محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وجود باجود میں ہم ایک سادہ چرواہا لڑکے۔ ایک ہوشیار تاجر نوجوان۔ ایک محبت کرنے والا خاوند۔ ایک شفیق باپ۔ ایک مہربان آقا۔ ایک بہادر جنگجو۔ ایک کامل مقنن۔ ایک ماہر سیاست داں۔ ایک پرجوش اخلاقی معلم۔ ایک پختہ مشنری۔ ایک اعلےٰ نمونہ رکھنے والے نبی اور ایک بہترین اسوہ رکھنے والے انسان کی مختلف حیثیتیں نظر آتی ہیں۔ انسانی کیرکٹر کے ان تمام مختلف پہلوؤں ہی کی وجہ سے جو خاتم النبیین محمد رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اقوال و افعال میں ظاہر ہوئے۔ قرآن کریم فرماتا ہے:۔

" لقد کان فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ لمن کان یرجوا اللہ و الیوم الاخر وذکر اللہ کثیرا "

(ترجمہ) یقیناً تمہارے لئے اللہ کے رسول میں نیک نمونہ ہے۔ اس کے لئے جو اللہ اور یوم آخر کی امید رکھتا ہے اور اللہ کو بہت یاد کرتا ہے۔

(سٹار آف انڈیا۔)

---

یا رب تو کریمی و رسولِ تو کریم

للہ الحمد کہ ہستیم میانِ دو کریم

# نعت سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم

(قدوۃ العارفین حضرت خواجہ معین الدین چشتی قدس سرہ العزیز)

در جاں چو کرد منزل جانانِ ما محمدؐ — صد در کشاد در دل از جانِ ما محمدؐ

ما بلبلیم نالاں در گلستانِ احمدؐ — ما لولوئیم و مرجان عمانِ ما محمدؐ

از دردِ زخمِ عصیاں ما را چہ غم چو سازد — از مرہمِ شفاعت درمانِ ما محمدؐ

مستغرق گناہیم ہر چند عذر خواہیم — پژمردہ چوں گیاہیم بارانِ ما محمدؐ

امروز خون عاشق در عشق چوں ہدر شد — فردا ز دوست خواہیم تاوانِ ما محمدؐ

ما طالبِ خدائیم، بر دینِ مصطفائیم — بر درگہش گدائیم سلطانِ ما محمدؐ

از امتان دیگر ما آمدیم بر سر — کانرا کہ نیست یاور برہانِ ما محمدؐ

اے آبِ گلِ سرودے وے جان و دل درودے — تا بشنود بہ یثرب افغانِ ما محمدؐ

در باغِ و بوستانم دیگر مخواں معینے

باغم بسست قرآں بستانِ ما محمدؐ

# نعت رسولؐ

(از حضرت شمس تبریزیؒ)

یا رسول اللہ حبیب خالق یکتا توئی
برگزیدہ ذوالجلال پاک بے ہمتا توئی

نازنین حضرت حق صدر بدر کائنات
نور چشم انبیاؑ چشم و چراغ ما توئی

در شب معراج بودت جبرئیل اندر رکاب
پا نہادہ بر سر یر گنبد خضرا توئی

یا رسول اللہ تو دانی امتانت عاجز اند
عاجزاں را پیشوا و رہنمائے ما توئی

شمس تبریزی چہ داند نعت تو پیغمبرا
مصطفیٰ و مجتبیٰ و سید و اعلیٰ توئی

# نعت خیر البشرؐ

(از جناب معصوم صاحب)

جانِ من باشد فدائے روئے تو
دل نثار قامت دلجوئے تو

روئے تو باشد ہمہ نورِ خدا
قاب قوسین دنیٰ ابروئے تو

مرقد پاکت بود افضل زعرش
بہتر از خلد بریں شد کوئے تو

آرزوئے دفن طیبہ در دل است
تا شوم در حشر ہم پہلوئے تو

در چمن بویم شمیم ہر گلے
بو کہ یابم در گل خوشبوئے تو

زاہداں را جنت الماوٰے سزد
جنتِ من نیست الا کوئے تو

یا رسول اللہ معصومت مدام
ہست محزوں در فراق روئے تو

---

منم غلام، غلامِ تو یا رسول اللہ
دلم فدائے بنامِ تو یا رسول اللہ

زہے سعادتِ آں طائران سدرہ مقام
کہ آمدند بدامِ تو یا رسول اللہ

مسجد ووکنگ میں آجاتے ہیں۔ نماز و خطبہ عیدین کے بعد تمام احباب کو مشن کی طرف سے ہندوستانی طرز کی دعوت دی جاتی ہے (۷) ہر سال آپ حضرت نبی کریم صلعم کے یوم ولادت کو بڑے تزک و احتشام سے منایا جاتا ہے جس میں حضرت نبی کریم صلعم کی زندگی کے حالات پیش کئے جاتے ہیں (۸) دور دراز ممالک کے غیر مسلمین کو خط و کتابت کے ذریعہ تبلیغ کی جاتی ہے۔ انہیں اسلامی لٹریچر مفت بھیجا جاتا ہے (۹) مسجد ووکنگ میں جو غیر مسلم و نومسلم زائرین آتے ہیں۔ ان کو اسلام کے متعلق صحیح معلومات بہم پہنچائی جاتی ہیں۔ (۱۰) ووکنگ مشن کے زیر اہتمام نومسلمین کی ایک جماعت لنڈن میں "برطانیہ عظمٰی کی مسلم سوسائٹی" کے نام سے اشاعت اسلام کی تحریک میں کوشاں رہتی ہے۔

## (۵) مشن کے آرگن

اس مشن کے فقط دو ہی ماہواری رسالے ہیں (۱) رسالہ اسلامک ریویو انگریزی۔ (۲) اس کا اردو ترجمہ رسالہ اشاعت اسلام لاہور۔ ان دو رسالوں کی کل کی کل آمد مشن ووکنگ انگلستان پر صرف ہوتی ہے جس قدر مسلم پبلک ان رسالوں کی خریداری بڑھائے گی اسی قدر مشن کی تقویت ہو گی۔ ان دو رسالوں کے سوا مشن ووکنگ کا کسی اور رسالہ یا اخبار سے قطعاً کوئی تعلق نہیں۔

## (۶) مشن کے تاثرات

(۱) مشن کی اکیس سالہ تبلیغی تگ و دو سے اس وقت تک ہزاروں کی تعداد میں یورپین و امریکن اخوان و خواتین اسلام قبول کر چکے ہیں جن میں بڑے بڑے لارڈز۔ رؤسا۔ فضلا۔ علماء۔ فلاسفر۔ پروفیسر۔ مصنف۔ ڈاکٹر۔ ماہرین علم طبعیات تاجر مغربی مستشرقین و فوجی شہرت کے نومسلمین ہیں۔ یہ نومسلمین نمازیں پڑھتے۔ روزے رکھتے اور زکوٰۃ ادا کرتے ہیں بعض تو تہجد تک کو نہایت ذوق و لذت سے پڑھتے ہیں۔ قرآن کریم کا بامعنی روزانہ مطالعہ کرتے ہیں چند ایک فریضہ حج بھی ادا کر چکے ہیں۔ ان میں سے اکثر تبلیغ اسلام کی جدوجہد میں عملاً حصہ لیتے ہیں۔ (۲) ان اکیس سالوں میں لاکھوں کی تعداد میں اسلامی کتب۔ رسائل۔ پمفلٹ۔ ٹریکٹ مختلف یورپین ممالک میں مفت تقسیم کئے جا چکے ہیں جن کا نہایت ہی اچھا اثر ہوا ہے۔ اس مفت اشاعت سے یورپین حلقہ میں عیسائیت سے تنفر پیدا ہو گیا ہے۔ وہ لوگ عیسائیت سے بالکل بیزار ہو چکے ہیں۔ ان کا زیادہ تر رجحان طبع اب اسلام کی طرف ہو رہا ہے کل مغرب و امریکہ میں اس وقت اسلامی تعلیم کی تشنگی روز بروز بڑھ رہی ہے اس وقت مغربی دنیا کے مذہبی خیالات میں ایک انقلاب عظیم پیدا ہو چکا ہے۔ یورپ و امریکہ میں اب دشمنان اسلام اسلام پر حملہ کرنے کی جرات نہیں کرتے۔ اس مشن کی اکتیس سالہ تبلیغی تگ و تاز نے اسلام کے متعلق مغربی ممالک میں ایک رواداری فضا پیدا کر دی ہے۔ کثرت سے لوگ غربی لائبریریوں میں ووکنگ مشن کی اسلامی کتب و رسالہ اسلامک ریویو کا مطالعہ کرتے ہیں۔ مسجد ووکنگ میں ان غیر مسلمین کے خطوط کا ... ان کا تانتا بندھا رہتا ہے غیر مسلم طبقہ میں سے اکثر احباب اسلامی لٹریچر کے مطالعہ کرنے کے بعد مختلف امور کے استفسار کرتے ہیں۔ اور آخر کار اپنے شکوک و شبہات کو رفع کرنے کے بعد اعلان اسلام کا فارم پر کر کے شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان میں معہ اپنے فوٹو کے روانہ کر دیتے ہیں۔ ان کا اعلان اسلام معہ ان کے فوٹو کے مشن کے آرگن میں شائع کر دیا جاتا ہے۔

## (۷) انگلستان میں اشاعت اسلام مسلمانوں کی سیاسی الجھنوں کا بہترین سلجھاؤ ہے

قرآن کریم نے فلاح کے حصول کا ایک راستہ اشاعت اسلام تجویز کیا ہے۔ اشاعت کی غرض غیروں کو اپنے میں شامل کرنا ہوتا ہے یعنی انہیں اپنا ہمخیال اور ہم مذہب بنانا ہوتا ہے۔ اکثریت قوم کی شماری طاقت۔ اس قوم کی سیاسی قوت کو بڑھا سکتی ہے۔ تو اس کے حصول کے لئے اشاعت ہی ایک بہترین طریق ہے۔ مغربی اقوام نے اس راز کو سمجھا۔ انہوں نے اسلام کی اتباع میں فوراً مشن قائم کئے۔ پھر اس وقت ہندوؤں نے پہلے شدھی کا جال پھیلایا۔ لیکن آج اچھوتوں کو اپنے میں ملانے کے لئے تیار ہو گئے۔ اس ساری سرگرمی کی تہہ میں وہی شماری طاقت مضمر ہے۔ ان حالات میں کیا ہمارا فرض نہیں کہ ہم اشاعت اسلام میں کوشاں ہوں اور جب کہ گذشتہ پچیس تیس سالوں میں ہم ہر ایک دوسری کوشش اور مختلف قومی تحریکوں میں ہم نے اپنے سلجھاؤ کے لئے کیں بالکل ناکام ہوئے ہیں۔ تو کیا ہمارا فرض نہیں ہے کہ مغرب میں اشاعت اسلام کو بھی ہم بطور تجربہ اختیار کر لیں۔ اگر بالفرض ہم آئندہ دس سال میں انگلستان میں ٹھیک کر حکمران قوم کے دس ہزار نفوس کو اپنے اندر شامل کر لیں تو جس قدر ہماری سیاسی قوت بڑھ سکتی ہے اس کا اندازہ صرف تصور ہی کر سکتا ہے۔ آج اگر انگلستان کے لوگوں کا ایک کثیر حصہ اسلام قبول کر لے۔ جن میں ہوس آف لارڈز و ہوس آف کامنز کے ممبر بھی ہوں تو مسلمانوں کو اپنے حقوق کے لئے کسی سیاسی جدوجہد کرنے کی قطعاً کوئی ضرورت نہیں۔ اس صورت میں ہم کو ضرورت نہیں کہ ہم مسلم مدبران سیاست کے وفود کو انگلستان بھیجیں انگریزی قوم کو اپنے ہم آواز کریں یا اپنے حقوق کی طرف توجہ دلائیں۔ وہ اسلام سے مشرف ہو کر مسلمانوں کے لئے اسلامی درد و احساس سے خود بخود وہی کہیں گے اور کریں گے۔ جو ہم چاہتے ہیں۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ ہماری موجودہ سیاسی الجھنوں کا بہترین سلجھاؤ۔ انگلستان میں فریضہ اشاعت اسلام کو ادا کرنا ہے۔ یوں تو مغرب کے اور ممالک بھی محض سیاسی ہم آہنگی پیدا کرنے کیلئے اشاعت اسلام کے دائرے میں آنے چاہییں لیکن انگریزی قوم میں **اشاعت اسلام** ہمارا اولین نصب العین ہونا چاہیئے۔

## (۸) ووکنگ مسلم مشن ایک عالمگیر اسلامی تحریک ہے

دنیا بھر میں فقط ایک ہی اسلامی تحریک ہے۔ جس سے کل مسلمانان عالم کو دلی محبت و ہمدردی ہے۔ کیونکہ یہ تحریک قیاسی و وہمی حالات سے نکل کر اب ایک حقیقت ہو چکی ہے یہ مشن اس وقت تک ٹھوس اسلامی خدمات سرانجام دے چکا ہے اس تحریک کے ذریعہ شاندار نتائج نکل چکے ہیں دنیا بھر کی اسلامی تحریکوں میں اگر کوئی تحریک گذشتہ تیس سالوں میں سرسبز و کامیاب ہوئی ہے۔ تو وہ یہی ووکنگ مشن کی اسلامی تحریک ہے۔ اس تحریک نے جاذب عالم اسلام ہونے کی وجہ صرف فرقی امتیازات سے اسکی بالاتری و آزادی ہے یہ مشن جمیع مسلمانان عالم کا واحد مشن ہے اس کو کسی فرقہ اسلام یا جماعت یا انجمن سے قطعاً کوئی تعلق نہیں اس کے ذریعہ یورپ و امریکہ میں فقط توحید و رسالت کی تبلیغ ہوتی ہے۔ اور اس غیر فرقہ وارانہ تبلیغی مسلک کی وجہ سے دنیا بھر کے مختلف مقامات کے مسلمان مسلسل اس کی مالی امداد کر کے یورپ میں اسے چلا رہے ہیں اس اسلامی مشن کو عالمگیر مقبولیت حاصل ہے۔ ہندوستان کے علاوہ جاپان۔ چین۔ فلپائن۔ آسٹریلیا۔ سماٹرا۔ جاوا۔ بورنیو۔ سنگاپور۔ سیلون۔ افریقہ بلاد اسلامیہ شمالی و مغربی امریکہ کے مسلم بھائی اس تحریک کی امداد کرتے رہتے ہیں۔

**۹) ووکنگ مسلم مشن انگلستان کی ذیل کے طریقوں سے امداد ہو سکتی ہے** (۱) بحیثیت عطیہ کی صورت میں کچھ امداد دیں۔ (۲) اپنی ماہوار آمد میں سے کچھ حصہ مقرر کر دیں جو ماہ بماہ مشن کو پہنچتا رہے۔ (۳) ششماہی یا سالانہ رقم اس کارِ خیر کے لئے ارسال کریں (۴) رسالہ اسلامک ریویو کی خود بھی خریداری کریں اور انگریزی دان احباب کو بھی تحریک خریداری فرمائیں۔ سالانہ چندہ ۱۲؍ ہے (۵) یورپ۔ امریکہ اور دیگر انگریزی دان مسیحی ممالک کی پبلک لائبریریوں میں مسلم بھائی اپنی طرف سے بطور صدقہ جاریہ۔ تبلیغ اسلام کی خاطر متعدد کاپیاں رسالہ اسلامک ریویو کی مفت جاری کرائیں۔ اس رسالہ کے ذریعہ ان کی طرف سے اسلام کا پیام غیر مسلموں تک پہنچتا رہے گا۔ اس صورت میں سالانہ چندہ پانچ روپے ہے (۶) رسالہ اشاعت اسلام اردو ترجمہ رسالہ اسلامک ریویو کی خریداری فرمائیں۔ اس کا حلقۂ اثر وسیع فرمائیں۔ اس کا سالانہ چندہ ۳؍ ہے اور ممالک غیر کیلئے ۴؍ ہے۔ (۷) ووکنگ مسلم مشن سے جس قدر اسلامی لٹریچر انگریزی میں شائع ہوتا ہے۔ جو کتابوں۔ ٹریکٹوں اور رسائل کی صورت میں ہوتا ہے۔ اسے خود خریدیں۔ یورپ و امریکہ کے غیر مسلمین میں اسے مفت تقسیم کرا کر داخل حسنات ہوں۔ تاکہ اسلام کا دلفریب پیام اس لٹریچر کے ذریعہ اُن تک پہنچتا رہے۔ اس مقصد کے لئے دفتر مشن ووکنگ میں مسیحی غیر مسلموں اور غیر مسلم مسیحی لائبریریوں کے ہزاروں پتہ موجود ہیں۔ جن کو آپ کی طرف سے مفت لٹریچر بھیجا جا سکتا ہے۔ اور اس کی ترسیل کی رسید۔ ڈاکخانہ کے تصدیقی سرٹیفکیٹ کے ذریعہ آپ تک پہنچا دی جاوے گی۔ (۸) شاہجہان مسجد ووکنگ انگلستان میں ہر سال بڑے تزک و احتشام سے عیدین کے تہوار منائے جاتے ہیں۔ جن میں بارہ صد کے لگ بھگ نفوس کا مجمع ہو جاتا ہے نماز و خطبہ کے بعد کل مجمع کو مشن کی طرف سے دعوت دی جاتی ہے۔ جس پر مشن کو ڈیڑھ صد پونڈ (قریباً اٹھارہ صد روپیہ) کا ہر سال خرچ برداشت کرنا پڑتا ہے مسلم احباب اس مد میں امداد فرمائیں۔ (۹) ہر سال مسجد ووکنگ کے زیر اہتمام جلسہ میلاد النبی صلعم ہوتا ہے۔ اس پر بھی زر کثیر صرف ہوتا ہے جس میں کوئی نہ کوئی نو مسلم حضرت نبی کریم صلعم کے اخلاق فاضلہ یا سوانح حیات پر بصیرت افروز تقریر کر کے غیر مسلمین یورپین احباب کو اس شخصیت کامل سے روشناس کراتا ہے۔ اس سعید تقریب پر بھی مشن کو خرچ کرنا پڑتا ہے۔ (۱۰) اپنی زکوٰۃ کا ایک کثیر حصہ مشن کو دیں۔ قرآن کریم کی رو سے اشاعت اسلام کا کام۔ زکوٰۃ کا بہترین مصرف ہے۔ (۱۱) فطرانہ عید میں اس کارِ خیر کو نہ بھولیں۔ (۱۲) عید قربان کے روز قربانی کی کھالوں کی قیمت سے اللہ کے اس پاک کام کی امداد فرمائیں۔ (۱۳) اگر آپ کا روپیہ بنک یا ڈاکخانہ میں جمع ہو۔ تو اس کا سود اشاعت اسلام کے لئے ووکنگ مشن کو دیں۔ علماء کرام نے اس کے متعلق فتوے دے دیا ہے کہ اسلام کی اشاعت میں یہ سود صرف ہو سکتا ہے۔ اگر آپ سود کی ان رقوم کو بنک یا ڈاکخانہ وغیرہ سے نہ لیں گے تو اسلام کی اشاعت و حمایت کی بجائے۔ یہ رقم دشمنان اسلام کے ہاتھ چلی جاوے گی۔ جو اسے عیسائیت کی تبلیغ اور اسلام کے خلاف استعمال کریں گے (۱۴) ہر قسم کی نذر۔ نیاز۔ صدقہ۔ خیرات۔ زکوٰۃ یعنی ہر ایک کا بہترین مصرف ووکنگ مسلم مشن ہے۔

**۱۰) ووکنگ مسلم مشن کا سرمایۂ محفوظ (ریزرو فنڈ)** ایک کار بن نظام کے لئے ازبس ضروری ہے کہ اس کے پاس معقول محفوظ سرمایہ ہو۔ یہ کام اکیس سال سے بہ احسن وجوہ یورپ میں اسلام کی اشاعت کر رہا ہے اس مشن کو ہمیشہ کے لئے انگلستان میں زندہ و قائم رکھنے کے لئے۔ یہی ٹرسٹ نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ اس مشن کے لئے دس لاکھ روپیہ سرمایۂ محفوظ میں جمع کیا جاوے۔ اس دس لاکھ روپے کو بنک میں بطور فکسڈ ڈیپازٹ رکھ دیا جائیگا۔ اگر مسلم قوم ہمت کرے۔ تو کوئی مشکل بات نہیں۔ اس سکیم کے روبراہ ہونے سے مشن آئے دن کی مالی مشکلات اور روز روز کی دریوزہ گری سے نجات حاصل کر سکتا ہے۔ اور آئے دن کی فراہمیٔ امداد کی زحمت سے ہمیشہ کیلئے بے نیاز ہو کر آئندہ کیلئے کسی چندہ کا محتاج نہ رہیگا۔ کیا چالیس کروڑ مسلم بھائی دس لاکھ روپیہ بھی اس کارِ خیر کیلئے فراہم نہ کر سکیں گے۔

**۱۱) ووکنگ مسلم مشن کا نظم و نسق** یہ مشن ایک معتبر رجسٹری شدہ ٹرسٹ کے زیر اہتمام چل رہا ہے جس کے ٹرسٹیز اور ممبران مینجنگ کمیٹی کی امانت و دیانت مسلمہ ہے۔ یہ مشن اس وقت چار نگران کمیٹیوں کے ماتحت چل رہا ہے۔ (۱) بورڈ آف ٹرسٹیز۔ (۲) ٹرسٹ کی مجلس منتظمہ۔ (۳) لندن میں مسجد ووکنگ انگلستان کے مشن کی نگرانی کرنے والی کمیٹی۔ (۴) لٹریری کمیٹی (جو کتب کی طباعت و اشاعت کی منظوری دیتی ہے)۔ (۵) یہ ایک غیر فرقہ وارانہ ٹرسٹ ہے۔ اس ٹرسٹ کا کسی جماعت۔ کسی انجمن یا کسی فرقہ سے قطعاً کوئی تعلق نہیں۔ مغربی ممالک میں اس کی تبلیغ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ تک محدود ہے۔

**۱۲) مشن کا مالی انتظام** (۱) مشن کی جملہ رقوم جو باہر سے آتی ہیں تین کارکنان مشن کی موجودگی میں موصول ہو کر۔ رجسٹرات آمد میں چڑھ کر ان ہر سہ کے تصدیقی دستخطوں کے بعد اسی روز بنک میں چلی جاتی ہیں۔ (۲) جملہ اخراجات متعلقہ دفتر لاہور و دفتر ووکنگ انگلستان۔ امپرسٹ کے ذریعہ ہوتے ہیں۔ جسے فنانشل سکریٹری صاحب منظور شدہ بجٹ کی حدود کے اندر پاس فرماتے ہیں (۳) آمد و خرچ کا بجٹ باضابطہ ہر سال پاس ہوتا ہے۔ (۴) سال بھر بجٹ کے ماتحت بل پاس ہوتے ہیں (۵) چیکوں پر تین عہدہ داران ٹرسٹ کے دستخط ہوتے ہیں۔ (۶) آمد و خرچ کی پائی پائی تک ہر ماہ رسالہ اشاعت اسلام لاہور میں شائع کر دی جاتی ہے (۷) ہر ماہ کے حساب کو آڈیٹر صاحب پڑتال کرتے ہیں۔ تمام حساب کا سالانہ بیلنس شیٹ۔ جناب آڈیٹر صاحب کے تصدیقی دستخطوں کے ساتھ رسالہ اسلامک ریویو انگریزی میں شائع کر دیا جاتا ہے۔

**۱۳) ضروری ہدایات۔** (۱) ٹرسٹ کے متعلق جملہ خط و کتابت بنام سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ لاہور۔ پنجاب ہونی چاہیئے۔ (۲) جملہ ترسیل زر بنام فنانشل سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور۔ پنجاب (ہندوستان) ہو۔ (۳) ہیڈ آفس۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب) ہے۔ (۴) انگلستان کا دفتر دی ماسک ووکنگ۔ سرے انگلینڈ ہے۔

Address in England — The Imam, The Mosque, Woking, Surrey, England

(۵) بنکرس۔ لائیڈ بنک لمیٹڈ لاہور و لنڈن ہیں۔ (۶) تار کا پتہ "اسلام" لاہور۔ (پنجاب۔ ہندوستان)۔

**۔ خط و کتابت بنام سکریٹری ووکنگ مسلم مشن اینڈ لٹریری ٹرسٹ۔ عزیز منزل۔ برانڈرتھ روڈ۔ لاہور (پنجاب۔ ہندوستان) فرمائیں**

